طرح نہ دیکھو کہ گویا تم ہی خدا ہو، یعنی اس طرح نظر نہ کرو جس کا منشاء کبر تحقیر ہو، اپنے گناہوں کو اس طرح دیکھو کہ گویا تم بندے خطاوار ہو اور یہ اس لئے کہ لوگ مبتلا معاصی بھی ہیں اور اہل عافیت بھی (یعنی اہل طاعت وعافیت بھی) پس تم کو چاہیے کہ اہل بلاء پر رحم کرو اور اپنی عافیت پر اللہ تعالیٰ کی حمد کرو۔ (جمع الفوائد: جلد صفحہ ۲۷۸)

## یہ گناہ حقیقت میں آگ ہیں

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب قدس اللہ سرہ فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے یہ جو فرمایا کہ اے ایمان والو! اپنے آپ کو اور اپنے گھر والوں کو آگ سے بچاؤ۔ یہ اس طرح کہا جارہا ہے جیسے آگ سامنے نظر آرہی ہے حالانکہ اس وقت کوئی آگ بھڑکتی ہوئی نظر نہیں آرہی ہے بات دراصل یہ ہے کہ یہ جتنے گناہ ہوتے ہوئے نظر آرہے ہیں سب حقیقت میں آگ ہیں چاہے دیکھنے میں یہ گناہ لذیذ اور خوش منظر معلوم ہورہے ہوں، لیکن حقیقت میں یہ سب آگ ہیں اور یہ دنیا جو گناہوں سے بھری ہوئی ہے وہ ان گناہوں کی وجہ سے جہنم بنی ہوئی ہے، لیکن حقیقت میں گناہوں سے مانوس ہوکر ہماری حس مٹ گئی ہے اس لئے گناہوں کی ظلمت اور آگ محسوس نہیں ہوتی، ورنہ جن لوگوں کو اللہ تعالیٰ صحیح حس عطا فرماتے ہیں اور ایمان کا نور عطا فرماتے ہیں ان کو یہ گناہ واقعتاً آگ کی شکل میں نظر آتے ہیں یا ظلمت کی شکل میں نظر آتے ہیں۔ (انمول موتی جلد۱)

## گناہ گاروں کو تین چیزوں کی ضرورت ہے

۱۔ ایک تو اللہ تعالیٰ کی معافی کی تاکہ عذاب سے نجات پائیں۔

۲۔ دوسرے پردہ پوشی کی تاکہ رسوائی سے بچیں۔

۳۔ تیسرے عصمت کی تاکہ وہ دوبارہ گناہ میں مبتلا نہ ہوں۔ (تفسیر ابن کثیر جلد اصلی ۳۸۵)

## قیامت کے دن نیک لوگوں کے گناہوں کو نیکیوں سے بدل دیا جائیگا

حضرت سلمان رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں کہ انسان کو قیامت کے دن نامہ اعمال دیا جائے گا وہ پڑھنا شروع کرے گا تو اس میں اس کی برائیاں درج ہوں گی، جنہیں پڑھ کر یہ کچھ ناامید سا ہونے لگے گا اس وقت اس کی نظر نیچے کی طرف پڑے گی تو اپنی نیکیاں لکھی ہوئی پائے گا جس سے کچھ ڈھارس بندھے گی، اب دوبارہ اوپر کی طرف دیکھے گا تو وہاں کی برائیوں کو بھی بھلائیوں سے بدلا ہوا پائے گا، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں کہ بہت سے لوگ خدا کے سامنے آئیں گے جن کے پاس بہت کچھ گناہ ہوں گے، پوچھا گیا وہ کون سے لوگ ہیں؟ آپ رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا: وہ جن کی برائیوں کو اللہ تعالی بھلائیوں سے بدل دے گا۔ (تفسیر ابن کثیر: ۲۱/۴۰)

## اللہ تعالی دلوں کا آپریشن کرتے ہیں

حضرت حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: جس طرح والدین بچے کے دنبل کا اپریشن کرتے ہیں اسی طرح اللہ تعالی قلوب کا آپریشن کرتے ہیں جبکہ دلوں میں غفلت بڑھ جاتی ہے اور گناہوں کی عظمت سے دل پر پردے پڑ جاتے ہیں تو مصیبت اور بلا کے نشتروں سے دلوں کا خراب مادہ نکالا جاتا ہے اوران کی اصلاح کی جاتی ہے پس یہاں بھی بالفعل تکلیف ہے اور وہاں بھی مگر انجام دونوں کا راحت ہے فرق اتنا ہے کہ وہاں راحت قریب ہے کہ پندرہ بیس ہی دن میں دنبل میں نشتر دینے کے بعد صحت ہوجاتی ہے اور یہاں بعید ہے کہ قیامت میں اس کا ظہور ہوگا جبکہ مصائب کا ثواب ملے گا۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ)

## توبہ کا کمال

ایک صاحب نے حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ لکھا کہ گناہ کبیرہ کے

بعد دل پر گھبراہٹ ہو جاتی ہے طبیعت کئی کئی روز تک گھبراتی ہے اور خوب گڑگڑا کر استغفار کرنے سے دل پر شرمندگی چھا جاتی ہے اس کے لئے کیا کروں؟

فرمایا: یہ شرمندگی وخوف فی نفسہ بہت اچھی چیز ہے اور یہ بھی ایک قسم کی توبہ ہے مگر کمال توبہ تو یہ ہے کہ زبان سے بھی تضرع کے ساتھ ہو پس اس رکاوٹ کا مقابلہ تکلف و ہمت سے کیا جاوے اور خواہ کتنی ہی تکلیف ہو مگر رکاوٹ پر عمل نہ کیا جاوے۔ (ملفوظات حکیم الامتؒ)

## ایک کفن چور کی سچی توبہ

قشیری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ایک کفن چور تھا چنانچہ ایک عورت کا انتقال ہوا جب اس کو کفنا کر لوگ قبر تک لے گئے تو کفن چور نے بھی شرکت کی اس کی شرکت کی وجہ یہ تھی کہ قبر کی شناخت کر کے رات میں قبر کھود کر کفن چرانے میں آسانی ہو، جب لوگ دفن کر کے واپس آ گئے اور رات ہوئی تو کفن چور نے قبر کو کھودا، جب لاش نظر آئی تو اچانک عورت بول پڑی "سبحان اللہ ایک بخشا ہوا شخص بخشی ہوئی عورت کا کفن چرا رہا ہے کفن چور چونک پڑا اور کہنے لگا اے عورت! یہ تسلیم ہے کہ تیری مغفرت ہوئی ہے لیکن میں کیسے مغفور ہو گیا۔ عورت نے کہا اللہ تعالیٰ نے میری مغفرت فرمائی اور ان لوگوں کی بھی مغفرت فرمائی جن لوگوں نے مجھ پر نماز جنازہ ادا کی تھی تو بھی نماز جنازہ میں شریک تھا۔ یہ سن کر کفن چور نے ارادہ ترک کر کے مٹی برابر کر دی اور پھر ایسی توبہ کی کہ صالحین کے گروہ میں اس کا شمار ہونے لگا اور لوگوں کی عبرت کے لئے یہ واقعہ خود اس نے اپنی زبان سے لوگوں کو سنایا۔ (رسالہ قشیریہ شمارہ ۱۷)

## گناہ سے توبہ کا فائدہ ہر بار ہوگا

انسان کبھی کبھی سوچتا ہے کہ اگر میں توبہ کروں تو کیا فائدہ؟ کیونکہ پھر گناہ کر بیٹھوں گا، میں تو

بہ پر جم نہیں سکتا، اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی کہے اگر میں نہاؤں گا پھر بھی پسینہ تو آئے گا، لہذا نہانے سے کیا فائدہ؟ تو ہر بندہ اس کو کہے گا کہ بیوقوف! ابھی جو پسینہ ہے، بد بو ہے، ابھی تو نہا کے صاف ہو جا، اگر پھر پسینہ آ گیا تو پھر نہا لینا، اسی طرح اس وقت جو گناہوں کا پسینہ ہمارے قلب و دماغ اور جسم پر آیا ہوا ہے، ہم توبہ کا غسل کر کے اس کو ختم کروالیں، اگر توبہ کے بعد بھی گناہ سرزد ہو گیا تو ہم پھر توبہ کر لیں گے بار بار توبہ کرتے رہیں گے۔ (گناہوں سے کیسے بچیں)

## گناہ پر ندامت

ارشاد: مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: صغیر گناہ اللہ پاک نیک کام کرنے سے خود بخود معاف کر دیتے ہیں اور کبیرہ گناہ بغیر توبہ و ندامت اور بغیر چھوڑنے کے عہد کے معاف نہیں ہوتے، پہلے کیے پر ندامت ہو آگے کے لیے عزم کریں اور عملاً اس کے پاس آئندہ نہ جائیں۔ (یادگار باتیں)

## حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کٹا ہوا ہاتھ جوڑ دیا

صاحب قلیوبی بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے پاس ایک غلام حبشی کو جس نے چوری کی تھی لوگوں نے پیش کیا، حضرت علی نے اس سے فرمایا کہ کیا تو نے چوری کی ہے؟ اس نے کہا کہ ہاں، چنانچہ آپ نے اس کلمہ کو اس پر تین مرتبہ دہرایا اور وہ کہتا رہا کہ ہاں میں نے چوری کی ہے اس کے بعد آپ نے اس کا ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا اور وہ کاٹ لیا گیا، پھر اس نے وہ کٹا ہوا ہاتھ لیا اور باہر نکلا، حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ اس کو ملے اس سے فرمایا کہ تیرا ہاتھ کس نے کاٹا ہے اس نے جواب دیا کہ دین کے باز و رسول اللہ کے داماد فاطمہ بتول کے شوہر اور رسول اللہ کے چچازاد بھائی امیر المومنین علی ابن ابی طالب نے اس کو کاٹا ہے۔

حضرت سلمان نے اس سے کہا کہ انہوں نے تو تیرا ہاتھ کاٹا اور تو ان کی تعریف کرتا ہے، اس نے کہا کہ ہاں انہوں نے ایک ہاتھ کے بدلے مجھے دردناک عذاب سے نجات دی، اس کے بعد حضرت سلمان نے حضرت علی کو اس کی اطلاع دی پس آپ نے اس غلام حبشی کو بلایا چنانچہ وہ حاضر کیا گیا پھر حضرت علی نے اپنا ہاتھ کٹے ہوئے ہاتھ کی جگہ میں رکھا اور رومال سے اس کو چھپایا اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی چنانچہ اللہ کے حکم سے وہ ہاتھ اچھا ہو گیا۔ (انمول موتی جلد ۱)

## نیکی رہ جانے کی حسرت بھی بڑی قیمتی ہے

حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قصہ لکھا ہے کہ آپ روزانہ تہجد کی نماز کے لیے بیدار ہوا کرتے تھے ایک دن آپ کی آنکھ لگ گئی اور تہجد قضا ہو گئی سارا دن روتے روتے گزار دیا اور توبہ واستغفار کی کہ یا اللہ! آج میری تہجد کا ناغہ ہو گیا اگلی رات جب سوئے تو تہجد کے وقت ایک شخص آیا اور آپ کو تہجد کے لیے بیدار کیا آپ نے بیدار ہو کر دیکھا کہ یہ بیدار کرنے والا شخص کوئی اجنبی معلوم ہوتا ہے آپ نے پوچھا کہ تم کون ہو؟ اس نے کہا کہ میں ابلیس ہوں آپ نے فرمایا کہ اگر تو ابلیس ہے تو تہجد کی نماز کے لیے اٹھانے سے تجھے کیا غرض؟ وہ شیطان کہنے لگا بس آپ اٹھ جائے اور تہجد پڑھ لیجئے حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ تم تو تہجد سے روکنے والے ہو تم اٹھانے والے کیسے بن گئے؟ شیطان نے جواب دیا کہ بات دراصل یہ ہے کہ گزشتہ رات میں نے آپ کو تہجد کے وقت سلا دیا اور آپ کی تہجد کا ناغہ کر دیا لیکن سارا دن آپ تہجد چھوٹنے پر روتے رہے اور استغفار کرتے رہے جس کے نتیجے میں آپ کا درجہ اتنا بلند ہو گیا کہ تہجد پڑھنے سے بھی اتنا بلند نہ ہوتا اس سے اچھا تو یہی تھا کہ آپ تہجد ہی پڑھ لیتے اس لیے آج میں خود آپ کو تہجد کے لیے اٹھانے آیا ہوں تاکہ آپ کا درجہ مزید بلند نہ ہو جائے۔ (ارشادات اکابر)

# نہی عن المنکر نہ کرنے والے علماء کی مذمت

قال اللہ تبارک وتعالیٰ: لَوْ لَا یَنْھَاھُمُ الرَّبَّانِیُّونَ وَ الْأَحْبَارُ عَنْ قَوْلِھِمُ الْإِثْمَ وَ أَكْلِھِمُ السُّحْتَ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا یَصْنَعُوْنَ۔ (المائدہ:63)

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ مشائخ اور علماء گناہوں سے (یعنی جھوٹ بولنے سے) اور حرام مال کھانے سے کیوں منع نہیں کرتے: واقعی ان کی یہ عادت بری ہے کہ اپنا فرض منصبی امر بالمعروف اور نہی عن المنکر چھوڑ بیٹھے،قوم کو ہلاکت کی طرف جاتا ہوا دیکھتے ہیں اور ان کو نہیں روکتے۔اس آیت کا آخری جملہ بہت ہی قابل غور ہے: لَبِئْسَ مَا كَانُوْا یَصْنَعُوْنَ۔

ان علماء ومشائخ کا برائیوں سے نہ روکنا بہت بری حرکت ہے،ان بدکاروں کے اعمال بد سے بھی زیادہ سخت گناہ ہے۔

مفسر قرآن شیخ عمادالدین ابن کثیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔

اس آیت کا حاصل یہ ہوا کہ جس قوم کے لوگ جرائم اور گناہوں میں مبتلا ہوں گے اور ان کے علماء اور مشائخ کو یہ بھی اندازہ ہو کہ ہم روکیں گے تو یہ باز آجائیں گے۔ایسے حالات میں اگر کسی لالچ یا خوف کی وجہ سے ان جرائم اور گناہوں سے نہیں روکتے تو ان کا جرم اصل مجرموں، بدکاروں کے جرم سے بھی زیادہ سخت ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ مشائخ اور علماء کے لیے پورے قرآن میں اس آیت سے زیادہ سخت تنبیہ کہیں نہیں۔اور امام تفسیر حضرت ضحاک رحمہ اللہ نے فرمایا کہ برے علماء اور مشائخ کے لیے یہ آیت سب سے زیادہ خوف ناک ہے۔(تفسیر ابن کثیر وابن جریر)

# گناہوں سے روکنے کی کوشش نہ کرنے پر دنیا میں سزا

گناہوں سے روکنے کی کوشش نہ کرنے پر آخرت کی سزا تو الگ رہی، اس کے علاوہ دنیا میں بھی سخت سزا ہوگی۔

**قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم :مامن رجل یکون فی قوم یعمل فیھم بالمعاصی یقدرون علی ان یغیروا ولا یغیرون الا اصابھم اللہ بعقاب من قبل ان یموتوا۔** (ابوداؤد:4339)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص کسی قوم میں ہو اور وہاں گناہ کے کام ہو رہے ہوں وہ گناہ کرنے والوں کو گناہ سے روکنے کی طاقت رکھتا ہو، (پھر بھی) نہ روکے تو اللہ تعالیٰ (گناہ سے روکنے میں غفلت کرنے والوں کو) مرنے سے پہلے عذاب میں مبتلا فرمائے گا۔ (ابوداؤد)

اب دنیا میں آنے والے عذاب عمومی بھی ہوسکتے ہیں، جیسے زلزلہ، طوفان، قحط سالی، خشک سالی، مہنگائی، آپس کے لڑائی جھگڑے، قومیت، وطنیت کے نام پر قتال، ظالم بادشاہوں کا مسلط ہونا وغیرہ۔

اسی طرح خصوصی نوعیت کے مختلف عذاب بھی ہوسکتے ہیں، جیسے ذاتی اور خاندانی دشمنی، اولاد کا نافرمان ہونا، قسم قسم کی نئی نئی بیماریاں، بھوک، افلاس، تنگ دستی، وغیرہ یہ سب اجتماعی انفرادی گناہوں کا وبال ہے۔

چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: **وَمَا أَصَابَكُم مِّن مُّصِيبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ أَيْدِيكُمْ وَيَعْفُو عَن كَثِيرٍ** ۔ (شوریٰ:30)

اور تمہیں جو کوئی مصیبت پہنچ جائے سو وہ تمہارے اپنے اعمال کی وجہ سے ہے، اور بہت کچھ تو معاف فرما دیتا ہے۔

## موت اور آخرت کا تصور کرنے کا طریقہ

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی قدس اللہ سرہ فرماتے ہیں کہ دن میں کوئی وقت تنہائی کا نکالو پھر اس وقت میں ذرا سا اس بات کا تصور کیا کرو کہ میرا آخری وقت آ گیا ہے، فرشتہ روح قبض کرنے کیلئے پہنچ گیا، اس نے میری روح قبض کر لی، میرے عزیز و اقارب نے میرے غسل اور کفن دفن کا انتظام شروع کر دیا، بالآخر مجھے غسل دے کر کفن پہنا کر اٹھا کر قبرستان لے گئے، نماز جنازہ پڑھ کر مجھے ایک قبر میں رکھا، پھر اس قبر کو بند کر دیا اور اوپر سے منوں مٹی ڈال کر وہاں سے رخصت ہو گئے، اب میں اندھیری قبر میں تنہا ہوں اتنے میں سوال و جواب کیلئے فرشتے آ گئے وہ مجھ سے سوال و جواب کر رہے ہیں۔

اس کے بعد آخرت کا تصور کرو کہ مجھے دوبارہ قبر سے اٹھایا گیا اب میدان حشر قائم ہے، تمام انسان میدان حشر کے اندر جمع ہیں وہاں شدید گرمی لگ رہی ہے، پسینہ بہہ رہا ہے، سورج بالکل قریب ہے، ہر شخص پریشانی کے عالم میں ہے اور لوگ جا کر انبیاء علیہم السلام سے سفارش کرا رہے ہیں کہ اللہ تعالی سے درخواست کریں کہ حساب و کتاب شروع کیا جائے، پھر اسی طرح حساب و کتاب پل صراط اور جنت اور جہنم کا تصور کرے روزانہ فجر کی نماز کے بعد تلاوت مناجات مقبول اور اپنے ذکر و اذکار سے فارغ ہونے کے بعد تھوڑا سا تصور کرلیا کرو کہ یہ وقت آنے والا ہے اور کچھ پتہ نہیں کب آ جائے کیا پتہ آج ہی آ جائے یہ تصور کرنے کے بعد یہ دعا کرو کہ یا اللہ! میں دنیا کے کاروبار اور کام کاج کیلئے نکل رہا ہوں کہیں ایسا نہ ہو کہ ایسا کام کر گزروں جو میری آخرت کے اعتبار سے میرے لئے ہلاکت کا باعث ہو، روزانہ یہ تصور کرلیا کرو جب

ایک مرتبہ موت کا دھیان اور تصور دل میں بیٹھ جائے گا تو ان شاء اللہ اپنی اصلاح کرنے کی طرف توجہ اور فکر ہو جائے گی۔ (جلد ص ۲۷۶)

## بدنگاہی سے بچنے کی کوشش کریں

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

قُلْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ ۔ (سورہ نور: ۳۰)

آیت مذکورہ میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے بندوں کو آنکھ کی ایک بیماری (بدنگاہی) سے بچا کر اپنی دی ہوئی نعمت (آنکھ) کی قدر کرنے پر جنت میں جانے کا راستہ آسان فرما دیا ہے۔ اللہ کی عطاء کردہ نعمتوں میں سے آنکھ ہمارے لئے ایک انمول تحفہ ہے اور ایسا تحفہ ہے جس کا انسان تصور بھی نہیں کر سکتا، اس نعمت کی قدر و قیمت وہی شخص بیان کر سکتا ہے جس کو اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنی اس نعمت (آنکھ) سے محروم کر دیا ہو، اور یہ محرومی چاہے قدرتی طور پر ہو، یا بعد میں اس نعمت عظمیٰ کے خراب ہونے کی وجہ سے ہو، اگر یہ شخص دولت وثروت (مال) کے بل بوتے پر اس نعمت کو حاصل کرنا چاہے اور دنیا کے تمام ماہرین ودانشوران سب کے سب مل کر روشنی واپس لانا چاہیں تو ہرگز واپس نہیں لا سکتے اور کل کائنات مل کر اللہ کی اس ادنی سی مخلوق کی اس مشین (آنکھ) کو تیار کرنا چاہیں تو ہرگز نہیں بنا سکتے، کیونکہ خدائی مشین دنیاوی کارخانوں میں تیار نہیں ہوا کرتی۔

آنکھ اللہ کے قرب کا ذریعہ ہے اس نعمت وہبی کے ذریعہ بندہ اپنے حقیقی مولا سے قرب وبعد حاصل کر سکتا ہے، نگاہ کا صحیح استعمال اللہ کے قرب کا ذریعہ ہے، کیونکہ آیت بالا سے معلوم ہوا کہ خداوند قدوس کا حکم ہے کہ انسان اپنی نگاہ کو نیچی رکھے، اس حکم کے بعد آگے اس کا نتیجہ بھی

ارشاد فرمایا کہ نگاہ کو نیچا رکھنے کی وجہ سے آپ کی شرمگاہوں کی بھی حفاظت ہوگی اور عفت او ر پاکدامنی بھی نصیب ہوگی۔

نگاہ کے بارے میں آقائے مدنی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''النظر سھم مسموم من سھام ابلیس'' نگاہ شیطان کے تیروں میں سے زہرآلود (زہریلا) ایک خطرناک تیر ہے جو ابلیس کی کمان سے نکل رہا ہے۔ اگر ہم نے اس تیر کا مقابلہ نہ کیا اور خواہش نفس پر زندگی گذارتے رہے تو وہ وقت دور نہیں کہ بدنگاہی کے اس سنگین جرم کی وجہ سے ہمارے تمام اعمال ضائع ہوجائیں اور اس بدن کو جہنم کی آگ دیکھنی پڑے۔ انسان کی بدنگاہی اعمال حسنہ (نیک عمل) کو ایسے ہی ضائع کرتی ہے جیسا کہ ایک استرہ بالوں کو صاف کردیتا ہے اس لئے کہ انسان کے باطن کو خراب کرنے میں جتنا دخل اس کی بدنگاہی کا ہے شاید کسی اور عمل کا نہ ہو۔

مسلم شریف کی ایک حدیث میں ہے جو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ہے جسمیں بدنگاہی کو آنکھ کا زنا قرار دیا ہے، فرمان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے سننے کے بعد بھی ہماری نگاہ غلط استعمال ہوتی ہے، یا نامناسب جگہ پر پڑتی ہے، یا مکروہ چیزوں کو دیکھتی ہے اور اس کا استعمال رب کی مرضی اور رسول کے طریقے کے خلاف ہوتا ہے تو پھر اس کا وبال بھی بہت سخت ہے، اور اللہ کے عذاب کے پکڑنے کا اندیشہ ہے۔

اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ۔ بیشک آپ کے رب کی پکڑ بہت سخت ہے، اس لئے انسان کو چاہئے کہ اپنی نگاہ کا استعمال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقہ کے مطابق کرے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شرم کا یہ حال تھا کہ اگر آپ کی نگاہ کسی مکروہ چیز پر پڑتی تو فوراً آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ انور سے کراہت کے آثار ظاہر ہوجاتے تھے۔

## خودکشی کی مذمت

مذہب اسلام میں انسانی جان کی قدر و قیمت کس قدر ہے اور اس کی حفاظت کی تاکید کتنی سخت ہے اس کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ دوسرے کی جان تو دوسرے کی جان اپنی جان کا بھی کسی کو خود مختار نہیں بنایا گیا ہے کہ وہ اپنی جان کے ساتھ جب چاہے اور جیسے چاہے من مانی تصرف کرے اور اس کی پرواہ نہ کرے، بلکہ شریعت مطہرہ نے اپنے ماننے والوں کو اس کا مکلف بنایا ہے کہ وہ اپنی جان کی صحیح دیکھ ریکھ کرے، اس کی مکمل حفاظت کرے اور اسے ضائع ہونے سے بچائے رکھے۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: وَلَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَی التَّھْلُکَۃِ۔

تم اپنے آپ کو ہلاکت و بربادی میں نہ ڈالو"۔ (بقرہ:۱۹۵)

خودکشی کرکے اپنی جان کی ناقدری وضائع کرنے والے سے پیارے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سخت نفرت کی ہے ارشاد فرمایا: "جس نے گلا گھونٹ کر اپنی جان گنوادی وہ جہنم میں بھی اپنا گلا گھونٹے گا اور جو نیزہ (ہتھیار) سے اپنے آپ کو موت کے حوالہ کرے گا وہ جہنم کی آگ میں بھی اپنے آپ کو نیزہ سے مارے گا"۔ (بخاری)

اور صحیح بخاری و مسلم کی ایک حدیث قدسی میں ایک خودکشی کرنے والے کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا (حرمت علیه الجنة) "میں نے اس پر جنت حرام کردی ہے"۔

## جھوٹ کا منافقوں کی خصلتوں میں سے ہونا

جھوٹ کی شدید خرابی اور قباحت پر دلالت کرنے والی باتوں میں سے ایک یہ ہے، کہ یہ منافقوں کی خصلتوں میں سے ایک خصلت اور ان کی علامتوں میں سے ایک علامت ہے۔

امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے اور

انہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت نقل کی ہے، کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

آيَةُ الْمُنَافِقِ ثَلَاثٌ: إِذَا حَدَّثَ كَذَبَ، وَإِذَا وَعَدَ أَخْلَفَ، وَإِذَا اؤْتُمِنَ خَانَ۔

(متفق علیہ: صحیح البخاري، کتاب الایمان، باب علامۃ المنافق، رقم الحدیث ۳۳، ۱/۸۹)

''منافق کی نشانیاں تین ہیں: جب بات کرے، تو جھوٹ بولے، جب وعدہ کرے، تو خلاف ورزی کرے، اور جب [اس کے ہاں] امانت رکھی جائے، تو خیانت کرے۔''

امام مسلم کی روایت میں ہے: ''وَإِنْ صَامَ وَصَلَّى، وَزَعَمَ أَنَّهُ مُسْلِمٌ۔

(المرجع السابق، رقم الحدیث ۱۰۹ (۵۹)، ۱/۷۸)

''اگرچہ وہ روزہ رکھے اور نماز پڑھے اور دعویٰ کرے، کہ وہ مسلمان ہے۔''

ملا علی قاری نے شرح حدیث میں تحریر کیا ہے: إِذَا حَدَّثَ كَذَبَ، وہ یعنی جھوٹ بولنا۔

(مرقاۃ المفاتیح ۱/۲۲۵۔۲۲۶ باختصار)

علامہ رحمہ اللہ تعالیٰ شرح حدیث میں مزید لکھتے ہیں:

اگرچہ وہ روزہ رکھے اور نماز پڑھے: دونوں روزے اور نماز کا ذکر بات کی پختگی اور استیعاب کے لیے ہے۔ مقصود یہ ہے، کہ اگرچہ وہ روزہ، نماز وغیرہ کی مسلمانوں والی عبادات ادا کرے اور کامل مسلمان ہونے کا دعویٰ کرے۔ (ملاحظہ ہو: المرجع السابق ۱/۲۲۶۔)

علامہ غزالی نے ان تین علامات کے ذکر کرنے کی حکمت بیان کرتے ہوئے تحریر کیا ہے: ''صرف انہی تین علامتوں کے ذکر کرنے کی حکمت یہ ہے، کہ یہ دیگر بُری خصلتوں ] کی نشان دہی کرتی ہیں، کیونکہ دین کی اساس تین چیزوں پر ہے: قول، عمل اور نیت۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جھوٹ کے ذریعے قول کی خرابی، خیانت کے ذریعے

عمل کی خرابی اور وعدہ کی خلاف ورزی کے ذریعے نیت کی خرابی کی نشان دہی فرمائی ہے۔

(احیاء علوم الدین ۳/ ۱۳۴)

اسی بات کی ایک اور حکمت بیان کرتے ہوئے علامہ طیبی رقم طراز ہیں:

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف ان تینوں خصلتوں کا خصوصی طور پر ذکر اس لیے فرمایا ہے، کہ جس اختلاف پر نفاق کی بنیاد ہے، یہ تینوں اس کو سموئے ہوئے ہیں: [اور وہ ہے] ظاہر و باطن کا اختلاف، تو جھوٹ حقیقت کے خلاف خبر دینا ہے، امانت کا حق یہ ہے، کہ حق والوں کو ادا کی جائے، لیکن خیانت اس کے اُلٹ ہے اور وعدہ خلافی کا معاملہ تو واضح ہے، اسی لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بارے میں فرمایا: (أَخْلَفَ) یعنی خلاف ورزی کی۔'' (شرح الطیبی ۲/ ۵۰۸)

امام نووی نے حدیث شریف کے معنی بیان کرتے ہوئے تحریر کیا ہے: ''اس کا صحیح معنی یہ ہے، کہ یہ خصلتیں منافقوں کی خصلتیں ہیں، اور ان کا حامل ان خصلتوں کے اعتبار سے منافقین کے ساتھ مشابہت رکھتا ہے اور ان کے اخلاق کے ساتھ متصف ہے، کیونکہ نفاق باطن کے برعکس ''ظاہر کرنا'' ہے اور ان خصلتوں کے حامل شخص میں یہ معنی موجود ہے۔'' (شرح النووي ۲/ ۴۷)

علاوہ ازیں بعض علمائے اُمت نے بیان کیا ہے، کہ نفاق کی اساس اور بنیاد جھوٹ ہے۔ حضرت حسن فرماتے ہیں: کہا جاتا تھا: ظاہر و باطن، قول و عمل اور داخلی اور خارجی صورتِ حال کا باہمی اختلاف نفاق سے ہے، اور وہ اساس جس پر نفاق کی عمارت قائم ہے، وہ جھوٹ ہے۔'' (احیاء علوم الدین ۳/ ۱۳۴۔)

## سودخوری کی وجہ سے مسلمان آج ذلیل وتباہ ہو رہا ہے

احادیث کی صراحت کے مطابق کسی قوم، خطے اور معاشرے پر اجتماعی آفت و عذاب کے آنے کا ایک بنیادی سبب سودی کاروبار اور سودی لین دین کا عام چلن ہے۔

شریعت نے حرام کاموں اور گناہوں کی جو تفصیل بتائی ہے، اس میں سود کا گناہ سرِ فہرست ہے، قرآن وحدیث میں سود کی شناعت وقباحت کے تعلق سے ایسے ایسے الفاظ بیان ہوئے ہیں جو لرزہ طاری کردیتے ہیں۔

سورۃ البقرہ میں سود کی حرمت اور اس سے اجتناب کے حکم کے بعد ارشاد فرمایا گیا:

فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَأْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِه۔ (البقرہ/۲۷۹)

ترجمہ: اگر تم سود کا کاروبار نہیں چھوڑوگے تو تم اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے اعلان جنگ سن لو۔

غور کیا جائے تو واضح ہوتا ہے کہ قرآن مجید نے شرک کے بعد بڑے سے بڑے گناہ کے بارے میں بھی اتنے سخت الفاظ اور اتنا سخت لب ولہجہ استعمال نہیں کیا، جتنا سخت لب ولہجہ ولفظ سود کے بارے میں استعمال کیا ہے، "اعلانِ جنگ" کے الفاظ انتہائی سخت وعید اور بدترین شناعت کے اظہار کے لیے ہیں۔ روایات میں آتا ہے کہ ایک شخص امام مالک بن انس کی خدمت میں آیا اور عرض کیا: میں نے شراب کا ایک ایسا رسیا اور نشہ میں چور شخص دیکھا جو چاند کو پکڑنے کی کوشش کررہا تھا، اس پر میں نے کہا: اگر انسان کے پیٹ میں شراب سے بھی بدتر کوئی چیز اترنے والی ہو تو میری بیوی کو طلاق، آپ نے فرمایا: ابھی لوٹ جاؤ کہ میں تمہارے مسئلہ میں غور کرلوں، وہ دوسرے دن آیا تو بھی فرمایا: ابھی لوٹ جاؤ کہ میں تمہارے مسئلہ میں غور کرلوں، وہ تیسرے دن آیا تو فرمایا: تمہاری بیوی کو طلاق پڑگئی، اس لیے کہ میں نے کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں انتہائی غور وتدبر کیا؛ مگر سود سے بدتر کوئی چیز نظر نہ آئی؛ اس لیے کہ اس پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے اعلان جنگ ہے۔ (الجامع لاحکام القرآن: ۳/ ۳۶۴)

## سود کھاؤ گے تو تمہارے گھر میں برکت نہیں ہوگی

سود کی بے برکتی اور نحوست کے وبال کو بیان کرتے ہوئے فرمایا گیا:

**يَمۡحَقُ اللّٰهُ الرِّبَا وَيُرۡبِي الصَّدَقَاتِ۔** (البقرہ/۲۷۶)

ترجمہ: اللہ سود کو مٹاتا ہے اور صدقات کو بڑھاتا ہے۔

سود اور صدقہ کی حقیقت، نتائج، اغراض اور کیفیات سب متضاد ہوتے ہیں، صدقہ میں اپنا مال بلا معاوضہ دوسرے کو دیا جاتا ہے اور سود میں دوسرے کا مال بلا مالی معاوضہ کے لیا جاتا ہے، صدقہ کی غرض رضائے الٰہی اور ثواب آخرت ہوتی ہے؛ جب کہ سود کی غرض اللہ کے غضب سے نڈر ہوکر اپنی موجودہ دولت میں ناجائز اضافے کی ہوس ہوتی ہے، نتیجہ کا فرق قرآن کی اسی آیت نے بتادیا کہ اللہ سود سے حاصل ہونے والے مال کی برکت وخیر مٹادیتے ہیں؛ جب کہ صدقہ کرنے والے کے مال کو اور اس کی برکت کو بڑھادیتے ہیں، کیفیات کا فرق یہ ہوتا ہے کہ صدقہ دینے والے کو متنوع اعمال خیر کی توفیق عطا ہوتی ہے اور سود خور بالعموم محرومی میں مبتلا کردیا جاتا ہے۔

ایک حدیث میں فرمایا گیا: **اَلرِّبَا وَاِنۡ كَثُرَ فَاِنَّ عَاقِبَتَه تَصِيۡرُ اِلٰى قِلٍّ۔**

(ابن ماجہ/ ۱۶۵، المستدرک: ۲/ ۳۷)

ترجمہ: سود کا مال اگرچہ بڑھ جائے؛ مگر اس کا انجام ہمیشہ بے برکتی اور کمی کی شکل میں سامنے آتا ہے۔

سود خور کے مال میں سود کی وجہ سے بہ ظاہر کتنا ہی اضافہ کیوں نہ نظر آتا ہو لیکن:

(۱) سود خور کے مال میں برکت نہیں ہوتی۔

(۲) ایسے مال میں عام طور سے آفتیں لاحق ہوتی ہیں، ناجائز مصارف میں خرچ ہوجاتا ہے یا کسی ناگہانی آفت وحادثے کی نذر ہوجاتا ہے۔

(۳) سودخور مال کے اصل فوائد یعنی عزت وراحت سے محروم رہتا ہے، اسے اسباب راحت چاہے جس قدر حاصل ہوجائیں، حقیقی راحت واطمینان وسکون کی کیفیات حاصل نہیں ہوتیں، پھر اس کی طبیعت میں سودخوری کی وجہ سے شقاوت، تنگ دلی، بزدلی، مجنونانہ حرص وہوس اور دناءت اور بے رحمی کے جراثیم جڑ پکڑ لیتے ہیں، جس کا نتیجہ ہوتا ہے کہ دوسروں کے دلوں میں اس کی کوئی قدرومنزلت اور عزت ومقام باقی نہیں رہ جاتا۔

سورۂ آل عمران میں ارشاد ہے:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَأْكُلُوا الرِّبَا أَضْعَافًا مُضَاعَفَةً وَاتَّقُوا اللهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ۔

(آل عمران/ ۱۳۰)

ترجمہ: اے ایمان والو! کئی گنا بڑھا چڑھا کر سود مت کھاؤ اور اللہ سے ڈرو تاکہ تمہیں فلاح حاصل ہو۔

اس آیت میں زمانۂ جاہلیت میں مروج سود کی ایک خاص صورت کا ذکر بہ طور مثال ہے، ورنہ سود کی حرمت کا حکم عام ہے، وہ کئی گنا بڑھا چڑھا کر ہو یا نہ ہو۔

سود کی حرمت وشناعت کے تعلق سے احادیثِ نبویہ میں بہت مواد موجود ہے، بخاری ومسلم کی ایک روایت میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کو سات ہلاک وبرباد کرنے والی چیزوں سے بچنے کی تاکید فرمائی ہے اور ان سات چیزوں میں شرک، جادو، قتل ناحق، میدان جنگ سے فرار ہونا، تہمت طرازی، یتیم کا مال ناحق کھانے کے ساتھ سودخوری کا ذکر صریح الفاظ میں آیا ہے۔ (بخاری: ۱/ ۳۸۸)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ نقل کرتے ہیں:

**لَعَنَ رسولُ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اٰکلَ الرِّبَا وَمُؤْکِلَہ وَکَاتِبَہ وَشَاھِدَیْہِ، وَقَالَ: ھُمْ سَوَاءٌ۔** (مسلم:۲/۲۷)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سود کھانے والے، کھلانے والے، سود کی تحریر لکھنے والے، اور سود پر گواہ بننے والے پر لعنت فرمائی ہے اور فرمایا: یہ سب گناہ میں برابر ہیں۔

حضرت ابو ہریرہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کرتے ہیں کہ چار شخص ایسے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے اوپر لازم کرلیا ہے کہ ان کو جنت میں داخل نہیں کریں گے اور نہ ان کو جنت کی نعمتوں کا ذائقہ چکھائیں گے: (۱) عادی شرابی (۲) سود کھانے والا (۳) ناحق یتیم کا مال اڑانے والا (۴) ماں باپ کی نافرمانی کرنے والا۔ (المستدرک:۲/۳۷)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث نبوی میں سخت وعید آئی ہے:

**الربا ثلاث وسبعون بابا، أیسرھا مثل أن ینکح الرجل أمّہ۔** (المستدرک:۲/۳۷)

سود کے وبال تہتر قسم کے ہیں، ان خرابیوں میں سے ادنیٰ اور کمتر قسم ایسی ہے، جیسے کوئی شخص (معاذ اللہ) اپنی ماں کے ساتھ منھ کالا کرے۔

حضرت عبداللہ بن سلام آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں:

**الدرھم یصیبہ الرجل من الربا أعظم عند اللہ من ثلاثۃ وثلاثین زنیۃ یزنیھا فی الاسلام۔** (أیضًا)

ایک درہم کوئی سود سے حاصل کرے، اللہ کے نزدیک مسلمان ہونے کے باوجود ۳۳ بار زنا کرنے سے بھی زیادہ شدید جرم ہے۔

دوسری روایت میں وارد ہوا:

**الربا اثنان وسبعون حوبا، اصغرها حوبا کمن أتیٰ امه فی الاسلام، ودرهم من الربا أشد من بضع وثلاثین زنیة۔** (شعب الایمان للبیہقی: ۴/ ۳۹۲)

سود کے بہتر گناہ ہیں، ان میں سب سے چھوٹا گناہ اس شخص کے گناہ کے برابر ہے، جو مسلمان ہوکر اپنی ماں سے زنا کرے اور ایک درہم سود کا گناہ کچھ اوپر ۳۰ زنا سے زیادہ بدتر ہے۔

حضرت حنظلہ (شہید اسلام، جن کو فرشتوں نے غسل دیا تھا) کے صاحبزادے حضرت عبداللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کرتے ہیں:

**درهم ربا یأکله الرجل وهو یعلم أشد من ستة وثلاثین زنیة۔**

(مسند احمد: ۵/ ۶۹، مجمع الزوائد: ۴/ ۱۱۷)

سود کا ایک درہم جسے کوئی جانتے ہوئے استعمال کرلے ۳۶ مرتبہ زنا کرنے سے بھی زیادہ شدید جرم ہے۔

حضرت ابوہریرہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: شبِ معراج میں جب ہم ساتویں آسمان پر پہونچے تو میں نے اوپر کی طرف نظر اٹھا کر دیکھا تو اچانک گرج، بجلی اور کڑک محسوس کی، پھر ایک ایسی قوم پر میرا گزر ہوا جن کے پیٹ بڑے بڑے مکانوں جیسے تھے، جن میں سانپ بھرے ہوئے تھے، جو باہر صاف طور سے نظر آرہے تھے، میں نے جبرئیل سے پوچھا: یہ کون لوگ ہیں؟ انھوں نے بتایا: یہ سودخور لوگ ہیں۔

(ابن ماجہ: ۱۶۴، مسند احمد: ۲/ ۲۵۶)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں:

**ما ظاهر فی قوم الزنا والربا الا أحلوا بأنفسهم عذاب الله۔** (مجمع الزوائد: ۴/ ۱۱۸)

جس قوم میں زنا اور سود پھیل گیا انھوں نے یقیناً اللہ کا عذاب اپنے اوپر اتار لیا۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں:

**اذاأراد اللّٰہ بقوم ھلاکا فشافیھم الربا۔** (مسند الفردوس الدیلمی: ۲/ ۲۱۳)

جب اللہ کسی قوم کو ہلاک کرنا چاہتے ہیں تو ان میں سود پھیل جاتا ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے منقول ایک حدیث میں انتہائی چشم کشا حقیقت کا بیان ہے:

**لیأتین علی الناس زمان لا یبقیٰ منھم أحد الا أکل الربا، فمن لم یأکل أصابہ من غبارہ۔** (ابن ماجہ)

ایک زمانہ ضرور ایسا آئے گا کہ کوئی بھی سود سے نہ بچ سکے گا اور کوئی شخص سود خوری سے بچ بھی گیا تو بھی سود کے دھویں اور غبار سے نہیں بچ سکے گا۔

مذکورہ احادیث اور بہ طور خاص اس حدیث کے تناظر میں ہم اگر موجودہ صورتِ حال کا تجزیہ کریں تو واضح ہوتا ہے کہ محتاط اندازے کے مطابق اٹھانوے فیصد افراد سود کی لعنت میں گرفتار ہیں، پورا تجارتی نظام سود پر منحصر ہو چکا ہے، دو فی صد باتوفیق بندے ایسے ہیں جو سود خوری سے بچے ہوئے ہیں؛ لیکن سودی نظام کی زنجیر نے عالمی معیشت وتجارت کو اس طرح جکڑ رکھا ہے اور سماج میں سود اس طرح سرایت کر گیا ہے کہ ان باتوفیق اور حلال کاروبار کرنے والوں کا حلال مال بھی پورے طور پر سود کے دھویں اور غبار سے محفوظ اور بچا ہوا نہیں رہ جاتا۔

اب جب کہ دنیا سودی لعنت میں جکڑے ہوئے تجارتی ومعاشی نظام کا تجربہ کر چکی ہے اور اس کے اخلاقی، روحانی، تمدنی، اجتماعی اور معاشرتی نقصانات کا سامنا بھی کر چکی ہے اور اس کے نتیجہ میں بار بار مختلف شکلوں میں آنے والے قہرِ الٰہی سے بھی دوچار ہو چکی ہے، دنیا کے لیے سود سے بالکل

پاک اسلامی نظام معیشت (جو تمام انسانی طبقات کے لیے سراپا رحمت وخیر ہی ہے) کو اپنانے کے سوا کوئی اور متبادل اور چارۂ کار باقی نہیں بچا ہے۔

سب سے بڑا سود یہ بھی ہے کہ کوئی کسی مسلمان کی آبرو پر ناحق دست درازی کرے۔

مزید ارشاد ہوا: ان أربیٰ الربا عرض الرجل المسلم۔ (المستدرک:۲/۳۷)

بلاشبہ بدترین سود کسی مسلمان کی آبروریزی ہے۔

واضح ہو کہ کسی مسلمان کی عزت وآبرو سے کھلواڑ، بے جا تہمت طرازی، ناحق دست درازی اسی سود کا ایک حصہ ہے جس کو ماں کے ساتھ زنا سے بدتر اور خدا کے غضب وعذاب کا موجب بتایا گیا ہے۔

## زکوۃ کے تعلق سے عمومی کوتاہی اور اس کے نقصانات

اسلام کے ارکان میں نماز کے بعد دوسرا مقام "زکوۃ" کو حاصل ہے، قرآن مجید میں اکثر مقامات پر نماز کے ساتھ زکوۃ کا، ذکر اور تاکید موجود ہے، یہ وہ فریضہ ہے جسے اسلام میں ستون وبنیاد کا درجہ دیا گیا ہے، کسی انسان کے صاحبِ ایمان ہونے کی شناخت کے لیے جو معیار قرآن نے طے کیا ہے، اس میں توحید ورسالت کے اقرار اور نماز کے بعد زکوٰۃ ہی کا ذکر ہے۔ (التوبہ/۱۱)

قرآن میں اللہ تعالیٰ نے اپنی نصرت کے لیے جو شرطیں متعین فرمائی ہیں، ان میں بھی زکوٰۃ کا ذکر ہے۔ (الحج/۴۱)

جو لوگ اس فرض کو ادا نہیں کرتے، ان کے لیے آخرت میں دردناک عذاب کی دھمکی قرآن وحدیث میں موجود ہے، دنیا میں بھی اس جرم کی نقد سزا کے طور پر بے برکتی، مال کا غلط مصارف میں ضیاع اور نقصان جیسی آفات مسلط کر دی جاتی ہیں۔

ممتاز عالم دین حضرت مولانا مفتی رشید احمد لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا ہے:

”زکوٰۃ وصدقات کی برکت سے مال کا بڑھنا اوران کے روکنے کی نحوست سے مال کا گھٹنا ایک ایسی روشن حقیقت ہے جس سے کسی منصف مزاج کافر کو بھی مجال انکار نہیں؛ مگر افسوس رنگ و بو کی ظلمت نے آج کے مسلمان کی نظر سے اس روشن اور چمکتی حقیقت کو بھی اوجھل کر دیا، اس مسلمان معاشرے میں کتنے مسلمان ہیں جو فریضۂ زکوٰۃ کے تارک ہیں، انھیں اپنے مال کا چالیسواں حصہ نکالنا گوارہ نہیں؛ مگر دوسری طرف یہ گوارہ ہے کہ امراض ناگہانی آفات وحوادث یا ناجائز مصارف میں اس سے بھی دس گنا زائد مال نکل جائے۔

ذیل میں ایک دشمن اسلام انگریز کا واقعہ درج کیا جارہا ہے، شاید کسی غافل مسلمان کی چشم عبرت واہو۔

حضرت اقدس مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی قدس سرہ فرماتے ہیں:

”میں نے اپنے بچپن میں اپنے والد صاحب سے اور دوسرے کئی لوگوں سے بھی یہ قصہ سنا کہ ضلع سہارنپور میں قصبہ بیہٹ سے آگے انگریزوں کی کچھ کوٹھیاں تھیں، جن میں ان انگریزوں کے کاروبار ہوتے تھے اوران کے مسلمان ملازم کام کیا کرتے تھے اور وہ انگریز دہلی کلکتہ وغیرہ بڑے شہروں میں رہتے تھے، کبھی کبھی معائنہ کے طور پر آکر اپنے کاروبار کو دیکھ جاتے تھے، ایک مرتبہ اس جنگل میں آگ لگی جو کبھی کبھی مختلف وجوہ سے لگتی رہتی تھی اور وہاں کے باغات وجنگلات کو جلادیتی تھی، ایک دفعہ اس جنگل میں آگ لگی اور قریب قریب ساری کوٹھیاں جل گئیں، ایک کوٹھی کا ملازم اپنے انگریز آقا کے پاس دہلی بھاگا ہوا گیا اور جا کر واقعہ سنایا کہ حضور سب کوٹھیاں جل گئیں، آپ کی بھی جل گئی، وہ انگریز کچھ لکھ رہا تھا، نہایت اطمینان سے لکھتا رہا، اس نے

التفات بھی نہیں کیا، ملازم نے دوبارہ زور سے کہا کہ حضور سب جل گیا، اس نے دوسری دفعہ بھی لاپرواہی سے جواب دے دیا کہ میری کوٹھی نہیں جلی اور بے فکری سے لکھتا رہا، ملازم نے جب تیسری دفعہ کہا تو انگریز نے کہا کہ میں مسلمانوں کے طریقہ پر زکوٰۃ ادا کرتا ہوں؛ اس لیے میرے مال کو کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا، وہ ملازم تو جواب دہی کے خوف کے مارے بھاگا ہوا گیا تھا کہ صاحب کہیں گے کہ ہمیں خبر بھی نہیں کی، وہ انگریز کی اس لاپرواہی سے جواب سن کر واپس آ گیا، آ کر دیکھا تو واقعی سب کوٹھیاں جل چکی تھیں؛ مگر انگریز کی کوٹھی باقی تھی۔

فائدہ: اللہ کی شان کہ اسلامی احکام پر عمل کر کے غیر مسلم تو فائدہ اٹھائیں اور ہم لوگ زکوٰۃ ادا نہ کر کے اپنے مالوں کو نقصان پہنچائیں، کہیں چوری ہو جائے، کہیں ڈاکہ پڑ جائے، کہیں کوئی آفت مسلط ہو جائے۔ (سود خور سے اللہ اور اس کے رسول کا اعلان جنگ/ ۱۲-۱۳، بحوالہ آپ بیتی: ۲/ ۸۸)

اس سے آگے بڑھ کر دیکھا جائے، اگر اجتماعی طور پر کسی معاشرے یا خطے میں زکوٰۃ کا اہتمام ختم ہونے لگتا ہے، لوگ زکوٰۃ کی ادائیگی سے لاپرواہ ہو جاتے ہیں، یا پائی پائی کے مطلوب حساب کے بجائے تخمینی طور پر زکوٰۃ ادا کر دیتے ہیں، تو ان کوتاہیوں کا وبال اجتماعی وبال و آفت (مثلاً قحط سالی و دیگر حادثات) کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے، آج یہی صورتِ حال سامنے ہے، احادیث کی صراحت کے مطابق ایک دور ایسا آئے گا کہ زکوٰۃ کو تاوان اور بوجھ سمجھا جائے گا، آج کا منظر نامہ اس کی تصدیق کرتا ہے۔

ہمیں زکوٰۃ کے تعلق سے عمومی کوتاہی کے اس پہلو کو ضرور پیشِ نظر رکھ کر اپنی اصلاح کرنی چاہیے اور پوری ملت کا یہ مجموعی مزاج بننا چاہیے کہ ہر صاحبِ نصاب شریعت کے اصول کے مطابق مکمل حساب کے بعد زکوٰۃ کی رقم نکالے اور واقعی مستحقین تک اسے پہنچائے۔

حاصل یہ ہے کہ اجتماعی عذاب کا باعث بننے والی مذکورہ تینوں چیزوں: (۱) سود خوری

کی وبائے عام، (۲) بدکاری اور بے حیائی کا سیلاب بلاخیز، (۳) زکوٰۃ کے تعلق سے عمومی کوتاہی سے امت کا ہر فرد بہ صدق قلب تائب ہو اور مستقبل میں کبھی ان لعنتوں کے قریب نہ جانے کا پختہ عہد کرے، قرآنی بیان کے مطابق اللہ کی رحمت اور آفتوں سے حفاظت نیکوکاروں ہی کے قریب ہوتی ہے۔

## خبردار بے حیائی کا سیلابِ بلاخیز آچکا ہے

بے حیائی، بے پردگی اور بدکاری کی لعنت اللہ کے قہر وعذاب کو دعوت دیتی ہے، شریعت نے حیا اور پردے کا انتہائی معقول نظام انسانیت کو دیا ہے اور ہر وہ سوراخ بند کر دیا ہے، جہاں سے بے حیائی کے جرثومے ابھر کر آسکتے ہوں، قرآن نے زنا کو صاف الفاظ میں بے حیائی کا عمل، ناپسندیدہ اور براچلن بتا کر اس کے قبح شرعی، قبح عقلی اور قبح عرفی کا ذکر کیا ہے۔ (النساء/ ۲۲)

اور اسے بے حیائی کا کام اور بری راہ قرار دے کر اس کے قریب تک جانے سے منع کر دیا ہے۔ (الاسراء/ ۳۲)

اس طرح بے حیائی، بے پردگی اور فحاشی کے تمام قولی، فعلی، تقریری وتحریری، لباسی وتصویری مظاہروں پر کڑی بندش عائد کر دی ہے۔

اس وقت پوری دنیا میں فحاشی کا جو سیلاب بلاخیز آیا اور چھایا ہوا ہے، وہ قربِ قیامت کی علامت ہے جس کی پیش گوئی احادیث میں جا بجا فرمائی گئی ہے، ایک حدیث میں فرمایا گیا ہے کہ ایسی عورتیں کثرت سے ہوں گی جو بہ ظاہر لباس میں ہوں گی؛ مگر لباس اتنا باریک ہوگا اور اس سے جسمانی خدوخال اس درجہ نمایاں ہوں گے کہ درحقیقت وہ برہنہ ہوں گی، وہ خود مردوں کی طرف مائل ہوں گی اور مردوں کو اپنی طرف مائل کریں گی، ایسی عورتیں جنت کی خوشبو سے بھی مرحوم کر دی جائیں گی۔ (مسلم/ ۳۹۷۱)

بے حیائی کے اس طوفان کے تین اسباب بالکل نمایاں ہیں:

(۱) نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کی شادی میں بے انتہا تاخیر (اس کے اسباب کچھ بھی ہوں)۔

(۲) مخلوط نظامِ تعلیم ومعاشرت۔

(۳) موبائل اور ٹی وی اور نیٹ کے ذریعہ فحاشی کا فروغ۔

زنا اور عریانیت میں مبتلا سماج پر احادیث کے مطابق عذابِ الٰہی اور امراض وآفات کا نزول ہوکر رہتا ہے، ان آفات سے حفاظت کی تدبیر صرف یہ ہے کہ ملت کا ہر فرد خود بھی عفت مآب بنے اور اپنے گھر، خاندان اور سماج کو بے حیائی اور بے حجابی کی لعنت سے پاک کرنے کی مہم میں لگ جائے۔

## جھوٹا اور کذاب کے لیے شدید اور طویل عذاب

جھوٹ کی سنگینی کے دلائل میں سے ایک یہ ہے، کہ کذاب کے لیے شدید اور طویل عذاب ہے۔ امام بخاری نے حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے، کہ انہوں نے بیان کیا، کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

رَأَيْتُ رَجُلَيْنِ أَتَيَانِي قَالَا: الَّذِيْ رَأَيْتَهُ يُشَقُّ شِدْقُهُ فَكَذَّابٌ، يَكْذِبُ بِالْكَذْبَةِ تُحْمَلُ عَنْهُ، حَتّٰى تَبْلُغَ الْآفَاقَ، فَيُصْنَعُ بِهِ إِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ۔'' (صحیح البخاری)

''میرے پاس خواب میں دو آدمی آئے، انہوں نے کہا: ''جسے آپ نے دیکھا، کہ اس کا جبڑا چیرا جا رہا ہے، وہ بڑا ہی جھوٹا تھا، ایک جھوٹ بولتا، جو کہ اس سے نقل کیا جاتا، یہاں تک کہ ساری دنیا میں پھیل جاتا، اس کو روزِ قیامت تک یہی سزا ملتی رہے گی۔''

حدیث شریف کے ابتدائی الفاظ یہ ہیں:

قَالَ النَّبِيُ صلي الله عليه وسلم: لٰكِنِّيْ رَأَيْتُ اللَّيْلَةَ، رَجُلَيْنِ أَتَيَانِيْ، فَأَخَذَا بِيَدِيْ، فَأَخْرَجَانِيْ إِلَى الْأَرْضِ الْمُقَدَّسَةِ، فَإِذَا رَجُلٌ جَالِسٌ، وَرَجُلٌ قَائِمٌ بِيَدِهٖ قَالَ بَعْضُ أَصْحَابِنَا عَنْ مُوسٰى: كَلُّوبٌ مِنْ حَدِيْدٍ يُدْخِلُهُ فِيْ شِدْقِهٖ حَتَّى يَبْلُغَ قَفَاهُ، ثُمَّ يَفْعَلُ بِشِدْقِهِ الْآخَرِ مِثْلَ ذٰلِكَ، وَيَلْتَئِمُ شِدْقُهُ هٰذَا، فَيَعُوْدُ، فَيَصْنَعُ مِثْلَهُ۔ (صحیح البخاری، کتاب الجنائز، باب، جزء من رقم الحدیث ۱۳۸۶، ۲۵۱/۳۔)

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''لیکن آج رات میں نے خواب میں دیکھا، کہ دو آدمی میرے پاس آئے، انہوں نے میرا ہاتھ تھاما اور مجھے ارض مقدس کی طرف لے گئے (اور وہاں سے مجھے عالم بالا کی سیر کرائی)، وہاں ایک آدمی بیٹھا ہوا تھا، اور ایک شخص کھڑا تھا، اس کے ہاتھ میں لوہے کا آنکس تھا ہمارے بعض اصحاب نے موسیٰ سے روایت کرتے ہوئے نقل کیا: کہ لوہے کے آنکس کو ہاتھ میں لیے ہوئے اس بیٹھے ہوئے شخص کے جبڑے میں داخل کرتا تھا یہاں تک کہ وہ اس کی گدی تک پہنچ جاتا، پھر دوسرے جبڑے کے ساتھ اسی طرح کرتا۔ اس دوران میں اس کا پہلا جبڑا صحیح اور اپنی اصلی حالت میں آجاتا، تو پھر پہلے کی طرح وہ اس کو دوبارہ چیر دیتا۔

اس حدیث شریف میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کذاب کے شدید عذاب کے بارے میں اُمت کو آگاہ فرمایا ہے۔ علامہ ابن بطال نے تحریر کیا ہے: ''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیث سمرہ رضی اللہ عنہ میں اس کذاب کی سزا کو بیان فرمایا ہے، جس کا جھوٹ دنیا میں پھیل جاتا ہے، کہ روزِ قیامت تک اس کے جبڑے کو آگ میں چیرا جاتا ہے۔ گناہ کی جگہ ہی میں اس کو سزا دی گئی اور وہ اس کا منہ ہے، جس کے ذریعہ وہ جھوٹ بولتا تھا۔'' (شرح صحیح البخاري لابن بطال ۲۸۱/۹)

مذکورہ بالا حدیث شریف سے یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے، کہ کذاب کی یہ سزا قیامت کے بپا ہونے تک جاری رہے گی۔ امام ابن ابی جمرہ نے لکھا ہے: ''فَيُصْنَعُ بِهٖ إِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ۔'' اسی طرح جاری رہے گی، کہ اس کا تسلسل نہ ٹوٹے گا۔ (بہجۃ النفوس ۱۲۰/۲۔)

جب کذاب کے عذاب کی سنگینی قبل از قیامت اس قدر شدید ہے، تو اس کے بعد کیفیت کیا ہوگی؟ اس بارے میں امام ابن ابی جمرہ ہی نے تحریر کیا ہے: ''جب موت سے لے کر روزِ قیامت تک اس کا حال یہ ہوگا، تو قیامت کے دن اس کی حالت کیسی ہوگی؟''

اے اللہ کریم! اپنے فضل و کرم سے ہمیں جھوٹ اور اس کی سزا سے محفوظ رکھنا۔

## بجنے والا زیور پہننے کی ممانعت ہے اجازت نہیں

**وعن بنانة مولاه عبد الرحمن بن حیان الانصاری کانت عند عائشة اذ دخلت علیها بجاریة وعلیها جلاجل یصوتن فقالت لا تدخلنها علی الا ان تقطعن جلاجلها سمعت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم یقول لا تدخل الملئکة بیتا فیه جرس۔** (رواہ ابوداؤد)

ترجمہ: حضرت بنانہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس حاضر تھی اس وقت یہ واقعہ پیش آیا کہ ایک عورت ایک لڑکی کو ہمراہ لئے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس اندر آنے لگی، وہ لڑکی جھانجن پہنے ہوئے تھی جن سے آواز آرہی تھی، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ جب تک اس کے جھانجن نہ کاٹے جائیں میرے پاس اسے ہرگز نہ لانا، میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ ''جس گھر میں گھنٹی ہو اس میں (رحمت کے) فرشتے داخل نہیں ہوتے۔ (مشکوٰۃ: ص ۳۷۹، عن ابی داؤد)

تشریح: ایک حدیث میں ہے: **الجرس مزامیر الشیطان۔** (مشکوٰۃ ص ۳۳۸)

''گھنٹیاں شیطان کے باجے ہیں''۔ ایک اور حدیث میں ارشاد ہے: **مع کل جرس شیطان۔** (مشکوٰۃ: ص ۳۷۹)

''ہر گھنٹی کے ساتھ شیطان ہوتا ہے''۔

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ بجنے والا زیور اور گھونگرو اور گھنٹیاں شیطان کو پسند ہیں، اور یہ شیطان کے باجے ہیں، جب ان میں سے آواز نکلتی ہے تو وہ خوش ہوتا ہے اور جہاں پر ایسی چیزیں ہوتی ہیں وہاں رحمت کے فرشتے داخل نہیں ہوتے۔

ان حدیثوں کے پیش نظر فقہاء نے لکھا ہے کہ ایسا زیور جس کے اندر خول میں بجنے والی چیزیں پڑی ہوئی ہوں اس کے پہننے کی شرعاً اجازت نہیں ہے، جیسے پرانے زمانہ میں جھانجن ہوتے تھے، اوراس کے علاوہ بھی کئی چیزیں ایسی بنائی جاتی تھیں، دیہات میں اب بھی اس طرح کے زیور کا رواج ہے، یہ سب ممنوع ہے۔

جس زیور میں بجنے والی چیز نہ ہو مگر زیور آپس میں ایک دوسرے سے مل کر بجتا ہو اس کے بارے میں ارشاد ربانی ہے:

وَلَا يَضْرِبْنَ بِأَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِيْنَ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ۔ (سورہ نور:۳۱)

''اور اپنے پاؤں (چلنے میں زمین پر) زور سے نہ ماریں تا کہ ان کی وہ زینت معلوم ہو جائے جس سے وہ پوشیدہ طور پر آراستہ ہیں''۔

جانوروں کے گلے میں جو گھنٹی ڈال دیتے ہیں اس سے بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا ہے۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے:

لا تصحب الملئکة رفقة فیها کلب ولا جرس۔ (مشکوۃ،ص ۳۳۸)

## خبردار گانا بجانا شیطانی دھندا ہے اس سے تمہارے ارمان ہرگز پورے نہیں ہوں گے

یہ حقیقت ہے کہ جو لوگ شیطانی اعمال کرتے ہیں ان کو بجنے بجانے والی چیزوں سے محبت

اور رغبت ضرور ہوتی ہے اور شیطانی کاموں میں ایسی چیزوں کی بہتات ہوتی ہے، ہندوؤں اور یہود ونصاریٰ کے مندروں اور گرجوں میں خاص طور سے ایسی چیزوں کا خیال رکھا جاتا ہے۔ شیطان کو چونکہ یہ چیزیں پسند ہیں اس لئے اپنے ماننے والوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے کہ ایسی چیزیں رکھیں اور بجائیں، مسلمانوں میں بھی جو لوگ خواہش نفس کے مطابق چلتے ہیں او رر نج وخوشی میں قرآن وحدیث کی طرف رجوع نہیں کرنا چاہتے ان پر بھی شیطان قابو پالیتا ہے او ران کو گانے بجانے کی چیزوں میں مشغول کر دیتا ہے، ان سے گانے گواتا ہے اور باجے بجواتا ہے اور خود بھی سنتا اور مزے لیتا ہے، یہ مصیبت عام ہی ہوگئی ہے، کہ ہر وقت نفس کو خوش کرنے کے لئے ریڈیو کھولے رہتے ہیں یا ٹیپ ریکارڈ چلائے رکھتے ہیں، خصوصاً کھانے کے وقت گانا سننے کا بہت زیادہ خیال کرتے ہیں تاکہ جب منہ میں لقمہ جائے تو گلے سے نیچے دھکیلنے کا کام گانے کی دھن اور سر سے ہو جائے۔

## قوالی کی محفلوں میں باجے کی لعنتیں

اور مصیبت بالائے مصیبت یہ ہے کہ بہت سے مواقع میں گاجے باجے کو ثواب سمجھتے ہیں ا ور وہ یہ کہ قوالی کی مجلسیں منعقد کرتے ہیں اور راتوں رات قوال کا گانا سننے کے لئے جاگتے ہیں اور چونکہ اس موقع پر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت اور مدح کے اشعار بھی ہوتے ہیں اس لئے اس محفل کی شرکت کو ثواب سمجھتے ہیں۔ اگر کوئی شخص سمجھائے اور بتائے تو اس کو کہتے ہیں کہ یہ وہابی ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت سننے سے منع کرتا ہے حالانکہ منع کرنے والا ایسے نعتیہ اشعار کہنے اور سننے سے نہیں روکتا جو سچ ہوں اور صحیح ہوں وہ تو گانے بجانے کے آلات پر پڑھنے

سے روکتا ہے۔ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت سننے کا شوق ہے تو بغیر ہارمونیم اور بغیر طبلہ اور بغیر ساز وسارنگی کے سنئے، حالانکہ سب جانتے ہیں کہ اگر کوئی شخص بغیر ساز وسارنگی کے اور بغیر طبلہ باجے کے نعت پڑھنے بیٹھ جائے تو دس پانچ آدمی سننے کے لئے جمع ہو جائیں گے۔ اور دس پانچ منٹ میں منتشر ہو جائیں گے، خدارا انصاف کرو کیا یہ راتوں رات جاگنا نعت نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کا نام گرامی استعمال کر کے نفس وشیطان کو لذیذ گانے کی حرام غذا دینے کے لئے ہے۔
حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

امرنی ربی بمحق المعازف والمزامیر والاوثان والصلب وامر الجاھلیة۔

(مشکوٰۃ المصابیح، ص ۳۵۸)

''یعنی میرے رب نے مجھے حکم فرمایا ہے کہ گانے بجانے کے آلات کو اور بتوں کو اور صلیب کو (جسے عیسائی پوجتے ہیں) اور جاہلیت کے کاموں کو مٹادوں''۔

کیسی نادانی کی بات ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم جن چیزوں کے مٹانے کے لئے تشریف لائے ان ہی چیزوں کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت سننے میں استعمال کرتے ہیں، پھر اوپر سے ثواب کی امید بھی رکھتے ہیں، نفس وشیطان نے ایسا غلبہ پایا ہے کہ قرآن وحدیث کے قانون بتانے والوں کی بات ناگوار معلوم ہوتی ہے، اللہ پاک سمجھ دے اور حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات پر عمل کرنے کے لئے جذبات نصیب فرمائے۔ پھر رات بھر قوالی سنتے ہیں اور فجر کی اذان ہوتے ہی نماز پڑھے بغیر سو جاتے ہیں، یہ ہیں محبت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے متوالے جنہیں فرضوں کے غارت کرنے پر ذرا بھی ملال نہیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

# محرم کے تعزیوں میں ڈھول باجے بھی گناہ کے کام ہیں

اور دیکھئے محرم میں کیا ہوتا ہے، آٹھویں، نویں، دسویں، تاریخ کے جلوس اور اونچے اونچے تعزیوں کی لمبی لمبی قطاریں بازاروں میں ہوکر گزرتی ہیں اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا ماتم اور حضرات اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین کی مصیبتوں اور تکلیفوں کی مرثیہ خوانی کے عنوان پر جو کام ہوتے ہیں وہ بھی ڈھول ڈھمکے اور باجے گاجے سے بھرپور ہوتے ہیں جو شخص ان غیر شرعی حرکتوں سے منع کرے تو اس کی بات کو وہابی کہہ کر ٹال دیتے ہیں۔ ارے سمجھدارو! یہ تو بتاؤ کہ ماتم اور مرثیہ خوانی میں تاشے بجانا، نقارے پیٹنا اور بجانے کے دوسرے سامان استعمال کرنا یہ رنج کی کونسی قسم ہے۔ نکلتے ہیں ماتم کا نام کرنے اور سامان کرتے ہیں نفس وشیطان کے خوش کرنے کے۔ اول تو ماتم اور مرثیہ خوانی ہی منع ہے، پھر اوپر سے اس کو ثواب سمجھنا اور گانے بجانے کے سامان سے اس کو بھرپور کردینا یہ سب اعتقاد کا فساد ہے، اور سب حرکتیں گناہ در گناہ ہیں، جس چیز کی بنیاد خیر پر ہوتی ہے اس میں قرآن وحدیث کی خلاف ورزی نہیں کیجاتی اور شیطان کو خوش نہیں کیا جاتا۔ عجیب تماشا ہے کہ حضرات اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین کا غم لے کر نکلتے ہیں اور حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے ارشادات کی نافرمانی کرتے ہوئے جھوٹے غم کا اظہار کرتے ہیں۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے محبت ہونے کی بنیاد پر ماتم کرتے ہیں اور ان ہی کے نانا جان صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کو عین ماتم ہی کے وقت پس پشت ڈال دیتے ہیں۔ بات یہ ہے کہ محبت صحیح اصولوں پر نہیں ہے۔ اگر صحیح اصول کے مطابق ہوتی تو اعمال واشغال بھی صحیح ہوتے۔ صحیح محبت وہ ہے جو شرعی اصول پر ہو، خوب سمجھ لو۔

# قیامت میں عورتوں کو پریشانی

**وعن ابی امامۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اریت دخلت الجنۃ فاذا اعالی اھل الجنۃ فقراء المھاجرین وذراری المومنین واذا لیس فیھا احد اقل من الاغنیآء النسآء فقیل لی اما الاغنیآء فانھم علی الباب یحاسبون ویمحصون واما النسآء فالھاھن الاحمران الذھب والحریر۔** (رواہ ابن حبان کمافی الترغیب)

ترجمہ: حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مجھے اللہ کی طرف سے یہ منظر دیکھایا گیا کہ میں جنت میں داخل ہوا ہوں، وہاں کیا دیکھتا ہوں کہ بلند درجوں والے وہ بے پیسہ والے حضرات ہیں، جنہوں نے (اللہ کی رضا کے لئے) وطن چھوڑ کر ہجرت کی ہے اور اہل ایمان کے بچے بھی اعلیٰ درجات میں ہیں، اور جنت میں مالدار اور عورتیں سب سے کم ہیں، (یہ دیکھ کر میرے دل میں اس کا سبب معلوم ہونے کا داعیہ پیدا ہوا) چنانچہ مجھے بتایا گیا کہ دروازہ پر مالداروں کا حساب ہورہا ہے اور (مال کے سلسلہ میں) ان کی چھان بین ہورہی ہے۔ (کہ کہاں سے کمایا اور کہاں کہاں خرچ کیا) لہٰذا وہ یہاں ابھی نہیں پہنچے اور عورتیں یہاں آنے سے اس لئے رہ گئیں کہ ان کو سونے اور ریشم نے (اللہ تعالیٰ سے اور دین وآخرت سے) غافل رکھا۔ (الترغیب والترہیب، ص ۱۰۱، ج ۳، از ابن حبان)

تشریح: ایک حدیث میں ہے جس کے راوی حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں جنت کے دروازے پر کھڑا ہوا تو دیکھا کہ اس میں اکثر داخل ہونے والے مسکین لوگ ہیں، (جن کے پاس دنیا میں مال وزر نہ تھا جس کے ذریعہ اللہ کو بھول کر گناہوں میں مبتلا ہوتے ہیں) اور مال والے حساب دینے کیلئے روک لئے گئے ہیں،

البتہ جن مال داروں کو دوزخ میں داخل ہونا ہے ان کے بارے میں دوزخ میں جانے کا حکم مل چکا ہے اور میں دوزخ کے دروازے پر کھڑا ہوا تو دیکھا کہ اسکے اندر داخل ہونے والوں میں اکثر عورتیں ہیں۔ (مشکوٰۃ شریف)

اس حدیث اور اس کے علاوہ اور بھی دوسری حدیثوں سے واضح طور پر یہ ثابت ہوتا ہے کہ دوزخ میں اکثر عورتیں ہوں گی اور اسکے اسباب بھی کئی عدد بتائے گئے ہیں جو احادیث میں مذکور ہیں، حدیث بالا میں بتایا ہے کہ عورتوں کے دوزخ میں داخل ہونے کا سبب یہ ہے کہ دنیا میں ان کو سونے اور ریشم نے خدا سے اور احکام شریعت پر عمل پیرا ہونے سے غافل رکھا ہے، درحقیقت عورتوں میں اچھے سے اچھے کپڑے اور عمدہ سے عمدہ زیور کی طلب اتنی زیادہ ہتی ہے کہ ان دونوں چیزوں کیلئے بہت سے گناہوں میں نہ صرف خود مبتلا ہوتی ہیں بلکہ اپنے شوہروں اور دوسرے عزیزوں کو بھی مبتلا کر دیتی ہیں، اگر مال حلال ہو اور وسعت ہو تو زیور پہننا جائز ہے اور عورت کو ریشم کے کپڑے پہننا بھی جائز ہے اور اب تو ریشم کی کوئی حقیقت ہی نہیں اس سے زیادہ بڑھ کر عمدہ اور پسندیدہ کپڑوں کے انواع واقسام مارکیٹ میں آ چکے ہیں۔

بہر حال قیمتی کپڑوں کا پہننا بھی جائز ہے، لیکن اس کے حاصل کرنے کے لئے جو ناجائز طریقے اختیار کئے جاتے ہیں اور زیور اور کپڑوں کے استعمال میں دکھاوا اور خود پسندی اور دوسروں کو حقیر جاننا اور اپنے کو بڑا سمجھنا جو عورتوں میں پایا جاتا ہے اس نے عورتوں کو آخرت کی کامیابی سے پیچھے دھکیل دیا۔

اول یہ دیکھ لینا چاہئے کہ اپنے پاس ذاتی حلال مال زیور بنانے کے لائق ہے یا نہیں، یعنی دوسری جائز ضروریات کے باوجود مال میں گنجائش ہے یا نہیں، اگر اپنے پاس ذاتی مال نہ ہو اور

شوہر سے بنوانا ہو یا ماں باپ سے تیار کرانا ہو تو ان کے پاس بھی گنجائش دیکھنا چاہئے۔لیکن ہوتا یہ ہے کہ پیسہ پاس نہ ہو یا کم ہو تو سود پر رقم لے کر بنوالیتی ہیں، شوہر کے پاس نہیں ہوتا تو اسے مجبور کرتی ہیں کہ کہیں سے رقم لا کر دے، اگر وہ نیک آدمی ہے، رشوت سے بچتا ہے تو اسے کچو کے دے دے کر مجبور کرتی ہیں کہ رشوت لے اور زیور بنا کر دے، پھر یہ بھی سب عورتیں جانتی ہیں کہ زیور گھر میں ہر وقت نہیں پہنتی ہیں بلکہ اس کی ضرورت بیاہ شادی میں شریک ہونے یا اور کسی طرح کی مجلسوں میں جانے کیلئے ہوتی ہے اور اس میں چونکہ شان جتانے کے اور دکھاوا کرنے کی نیت ہوتی ہے، اسلئے جس شادی میں شریک ہونا ہے یا جس محفل میں جانا ہے اس کی تاریخ آنے تک بنوا کر چھوڑتی ہیں۔ پھر یہ مصیبت ہے کہ پرانا ڈیزائن کے مطابق بنوانے کی فکر کی جاتی ہے اور اس میں بھی وہی ریا کاری والا نفس کا چور موجود ہوتا ہے۔ کپڑوں کے بارے میں بھی یہی بات ہے کہ کئی جوڑے کپڑے رکھے ہیں لیکن مجلسوں اور محفلوں میں جانے کیلئے نئے لباس کی ضرورت سمجھتی ہیں اور کہتی ہیں کہ یہ جوڑے تو کئی مرتبہ پہنے جا چکے ہیں ان ہی میں سے پہن کر جائیں گی تو عورتیں نام دھریں گی اور کہیں گی کہ فلانی کے پاس تو یہی دو جوڑے رکھے ہیں ان کو ادل کر بدل کر آجاتی ہے، اس میں بھی وہی دکھاوے کا جذبہ موجود ہوتا ہے۔

## لباس اور زیور کی تیاری سے پہلے اور بعد میں

لباس وزیور تیار کرنے سے پہلے حلال مال دیکھنا چاہئے اور جب زیور، کپڑا بن جائے تو اس کے استعمال کرنے میں دکھاوا اور ریا ونمود اور خود پسندی اور دوسروں کو حقیر جاننے سے پرہیز کرنا لازم ہے جب عورتوں کے سامنے ایسی باتیں کی جاتی ہیں تو کہتی ہیں کہ مولویوں کو کیا ہو گیا

کہ بدن پر دو چیتھڑے ڈالنے سے بھی منع کرتے ہیں اور ہاتھوں میں چوڑی ڈالنے سے بھی روکتے ہیں۔ بہنو! مولوی کی کیا حیثیت جو کہ حلال سے روکے، البتہ وہ شریعت کی بات بتاتا ہے، اور اللہ کے سچے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حیثیت سناتا ہے، تم زیور بھی بناؤ کپڑے بھی طرح طرح کے بناؤ، ہر حال میں اللہ سے ڈرو، اللہ کی یاد دل میں بساؤ، زیور کپڑے کے لئے سودی لین دین نہ کرو، نہ شوہر سے رشوت لینے کے لئے کہو، حلال مال میں گنجائش دیکھ کر بنالو، پھر شریعت کے اصول کے مطابق سالانہ زکوٰۃ کے دینے کی فکر کرو اور پہننے میں دکھاوا نہ کرو، اور نہ کسی کو حقیر سمجھو، خداوند قدوس کے حکموں پر چلنے میں جنت کا داخلہ ہے اور اس کی نافرمانیاں کرنے پر جنت کے داخلہ سے رکاوٹ ہے، حدیث شریف میں یہی تو فرمایا کہ عورتوں کو سونے اور ریشم نے اللہ سے اور اس کے حکموں سے غافل رکھا اور یہ چیز ان کے داخلۂ جنت کے لئے رکاوٹ بن گئی۔ اصول شریعت کے مطابق لباس اور زیور پہنو، کون روکتا ہے، اور کس کو روکنے کی مجال ہے، شریعت کے احکام بتانا سب سے بڑی خیر خواہی جو بتائے اس کا شکر گزار ہونا چاہئے۔

## ناپ اور تول کی خیانت کرنا بڑا گناہ ہے

بعض لوگ لینے اور دینے کے پیمانے الگ الگ رکھتے ہیں۔ دیتے وقت کم دیتے ہیں اور لیتے وقت پورا پورا ناپ کر لیتے ہیں۔ یہ نہایت پست اور بہت بڑی اخلاقی بیماری ہے۔ کتاب وسنت کی رو سے ناپ تول میں خیانت کرنا اور ڈنڈی مار کر دوسروں کو کم دینا حرام اور گناہ کبیرہ ہے۔ قرآن حکیم میں متعدد جگہ ناپ تول میں خیانت کرنے کی سخت مذمت بیان کی گئی ہے۔ ارشاد ربانی ہے: وَأَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيزَانَ بِالْقِسْطِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ”۔

اور انصاف کے ساتھ ناپ تول پوری پوری کرو، ہم کسی شخص کو اس کی طاقت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتے‘‘۔ (انعام:۱۵۲)

ایک اور جگہ یوں فرمایا: وَأَقِيمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيزَانَ۔ انصاف کے ساتھ وزن کو ٹھیک رکھو اور تول میں کم نہ دو‘‘۔ (سورہ رحمن:۹)

ناپ تول میں خیانت وہی لوگ کرتے ہیں جن کے دلوں میں اللہ تعالیٰ کا خوف اور قیامت کا ڈر نہیں ہوتا ہے۔ ارشاد ربانی ہے:

وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِينَ۔ الَّذِينَ إِذَا اكْتَالُواْ عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُونَ ۔ وَإِذَا كَالُوهُمْ أَو وَّزَنُوهُمْ يُخْسِرُونَ۔ أَلَا يَظُنُّ أُولَئِكَ أَنَّهُم مَّبْعُوثُونَ۔ لِيَوْمٍ عَظِيمٍ۔ يَوْمَ يَقُومُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعَالَمِينَ۔‘‘ (سورہ المطففین:۱-۶)

بڑی خرابی ہے ناپ تول میں کمی کرنے والوں کیلئے جب لوگوں سے ناپ کر لیتے ہیں تو پورا پورا لیتے ہیں اور جب انہیں ناپ کر یا تول کر دیتے ہیں تو گھٹا دیتے ہیں کیا انہیں اپنے مرنے کے بعد عظیم دین کیلئے زندہ اٹھائے جانے کا یقین نہیں ہے۔ جس دن سب لوگ رب العالمین کے سامنے کھڑے ہوں گے‘‘۔

احادیث میں آتا ہے کہ ’’جس دن لوگ رب العالمین کے سامنے کھڑے ہوں گے تو وہ اپنے اپنے اعمال کے مطابق پسینے میں ہوں گے، بعض اپنے ٹخنوں تک بعض اپنے گھٹنوں تک ،بعض اپنی کمروں تک پسینے میں ڈوبے ہوئے ہوں گے اور بعض ایسے ہوں گے کہ انہیں پسینے نے لگام ڈالی ہوگی‘‘۔ (صحیح مسلم: کتاب الجنۃ، باب فی صفہ یوم القیامۃ:۷۲۰۶)

لہٰذا ناپ تول میں خیانت کرنے والوں کو کل قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے روبرو کھڑے ہو کر جواب دہی کے احساس سے ڈرنا چاہیئے۔

## ناپ تول میں خیانت کے باعث قوم شعیب علیہ السلام کا انجام دیکھئے

قوم شعیب علیہ السلام بہت سی خرابیوں اور نافرمانیوں میں مبتلا تھی، من جملہ ان میں سے ایک بہت بڑی خرابی ناپ تول میں خیانت کرنا تھا۔ حضرت شعیب علیہ السلام نے انہیں بہت سمجھایا۔ فرمایا:

يَا قَوْمِ أَوْفُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيزَانَ بِالْقِسْطِ وَلاَ تَبْخَسُوا النَّاسَ أَشْيَاءهُمْ وَلاَ تَعْثَوْا فِي الأَرْضِ مُفْسِدِينَ ‘‘۔

اے میری قوم! ناپ تول انصاف کے ساتھ پوری پوری کرو، لوگوں کو ان کی چیزیں کم نہ دو اور زمین میں فساد اور خرابی نہ مچاؤ‘‘۔ (سورہ ہود: ۸۵)

’’مگر وہ لوگ باز نہ آئے اور انہوں نے بطور تحقیر و استہزاء کہا:

يَا شُعَيْبُ أَصَلاَتُكَ تَأْمُرُكَ أَن نَّتْرُكَ مَا يَعْبُدُ آبَاؤُنَا أَوْ أَن نَّفْعَلَ فِي أَمْوَالِنَا مَا نَشَاء إِنَّكَ لَأَنتَ الْحَلِيمُ الرَّشِيدُ۔ (سورہ ہود: ۸۷)

اے شعیب علیہ السلام! کیا تیری نماز تجھے یہی حکم دیتی ہے کہ ہم اپنے باپ داداؤں کے معبودوں کو چھوڑ دیں اور ہم اپنے مالوں میں جو کچھ چاہیں اس کا کرنا بھی چھوڑ دیں؟ تو تو بڑا ہی باوقار اور نیک چلن آدمی ہے‘‘۔ بالآخر اللہ تعالیٰ نے ان پر رسوا کن عذاب کو بھیجا ، ایک سخت چیخ تھی جس سے ان کے دل پارہ پارہ ہو گئے اور اسی کے ساتھ زمین میں زبردست بھونچال آیا۔ ارشاد ربانی ہے۔

وَأَخَذَتِ الَّذِينَ ظَلَمُواْ الصَّيْحَةُ فَأَصْبَحُواْ فِي دِيَارِهِمْ جَاثِمِينَ كَأَن لَّمْ يَغْنَوْاْ فِيهَا۔

ظالموں کو سخت چنگھاڑ نے آ پکڑا، جس سے وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے ، گویا کہ وہ ان گھروں میں کبھی بسے ہی نہ تھے‘‘۔ (سورہ ہود: ۹۴-۹۵)

# ناپ تول میں خیانت دنیوی تباہی کا سبب

ناپ تول میں خیانت دنیوی تباہی و بے برکتی کا سبب ہے، آج سماج میں جو بدامنی، بے چینی، چوری، ڈکیتی اور خونریزی پھیلی ہوئی ہے اور دنیا جس اقتصادی بحران اور سیاسی بحران کی شکار ہے۔ یہ سب ناپ تول میں خیانت کی نحوست کے نتائج ہیں۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہماری طرف مخاطب ہو کر فرمایا:

اے مہاجرین! پانچ گناہوں کی سزا پانچ مصیبتوں کی شکل میں تم پر واقع ہوتی ہے۔ (۱) جس قوم میں بے حیائی عام ہو جاتی ہے ان میں طاعون اور وبائی امراض پھیل جاتے ہیں۔ (۲) جو قوم ناپ تول میں کمی کرتی ہے اس پر قحط سالی، سخت محنت اور حکمرانوں کا ظلم مسلط کر دیا جاتا ہے۔ (۳) جو قوم زکوٰۃ ادا نہیں کرتی ہے ان سے بارش روک لی جاتی ہے۔ (۴) جو قوم اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی عہد شکنی کرتی ہے اللہ تعالیٰ ان پر ان کے دشمن کو مسلط کر دیتا ہے۔ (۵) جو حکمران کتاب اللہ کے مطابق فیصلہ نہیں کرتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کے مابین لڑائی جھگڑے کو ڈال دیتا ہے۔" (سنن ابن ماجہ، ابواب الفتن، باب العقوبات ۱۹-۴۰)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: "جس قوم میں خیانت ظاہر ہوتی ہے ان کے دلوں میں رعب ڈال دیا جاتا ہے۔ جس قوم میں زنا عام ہو جاتا ہے اس قوم کے لوگ بکثرت مرنے لگتے ہیں۔ جو قوم ناپ تول میں کمی کرتی ہے اسکے رزق میں برکت ختم کر دی جاتی ہے۔ جو قوم حق کو چھوڑ کر فیصلہ کرتی ہے ان میں خونریزی عام ہو جاتی ہے۔ جو قوم عہد شکنی کرتی ہے اللہ تعالیٰ ان پر دشمن کو مسلط کر دیتا ہے۔ (المؤطا للامام مالک، کتاب الجہاد، باب ماجاء فی الغلول: ۱۳۲۳)

دنیا میں بہت سارے لوگ بے ایمانی، بددیانتی اور دھوکہ دہی کے باوجود فقر وافلاس اور بے چینی و بدامنی کی زندگی گزارنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ کیونکہ ایک طرف تو وہ غلط

طریقوں سے ڈنڈی مار مار کر مال وزر اکٹھا کرتے ہیں مگر دوسری طرف وہ اور ان کے اہل وعیال مختلف مہلک امراض کے شکار ہو جاتے ہیں جن کے علاوج معالجہ کے لئے پانی کی طرح دولت لٹانا پڑتا ہے۔کبھی قدرتی آفات ان کی جائدادوں کو گھیر لیتے ہیں۔جس کی وجہ سے ان کی جائدادیں تباہ وبرباد ہو جاتی ہیں یا ان کے نوکر چاکران کی تجارتوں میں گھپلے کرتے ہیں، جتنا وہ ناجائز ذرائع سے کماتے ہیں، اس سے زیادہ وہ کھاتے ہیں۔اس کے علاوہ دنیا کا دستور ہے کہ جب رعایا خیانت، بددیانتی، ناپ تول میں کمی جیسے امراض میں ملوث ہوتی ہے تو ان کے شامت اعمال کے نتیجہ میں ان پر مکار، دغاباز، خائن، بدعنوان حکمرانوں کو مسلط کر دیا جاتا ہے، جو اپنے دور اقتدار میں خوب خزانوں میں لوٹ کھسوٹ کرتے ہیں اور رعایا کے مصالح وحوائج کو نظر انداز کر دیتے ہیں۔

## ناپ تول میں خیانت اخروی ہلاکت کا باعث

ناپ تول میں کمی اور تجارت میں خیانت آخرت میں سخت ہلاکت اور رسوائی کا باعث ہوگا۔ارشاد ربانی ہے:

وَمَن يَغْلُلْ يَأْتِ بِمَا غَلَّ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ثُمَّ تُوَفَّى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ۔

ہر خیانت کرنے والا خیانت کو لئے ہوئے قیامت کے دن حاضر ہوگا، پھر ہر شخص کو اپنے اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا اور ظلم نہ کئے جائیں گے"۔(سورہ عمران:۱۶۱)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:"جس آدمی پر بھی اپنے بھائی کا اس کی عزت وآبرو سے متعلق یا کسی اور چیز سے متعلق کوئی حق ہو تو اس کو چاہئے کہ آج ہی اس کا ازالہ کر کے اس کے حق سے عہدہ برآ ہو جائے، قبل اس کے کہ وہ دن آجائے جس میں کسی کے پاس دینار ودرہم نہیں ہوں گے،

اگراس کے پاس عمل صالح ہوں گے تو وہ اس کے ظلم کے بقدر لے لئے جائیں گے۔اور مظلومین میں تقسیم کردیئے جائیں گے اور اگراس کے پاس نیکیاں نہیں ہوں گی ،تو اس کے ساتھی (صاحب حق) کی برائیاں لے کراس پرلادی جائیں گی۔'' (صحیح بخاری: کتاب المظالم، باب من کانت لہ مظلمۃ:۲۴۴۹)

لہٰذا دنیا میں کی گئیں دست درازیوں اور حق تلفیوں کی معافی وتلافی دنیا ہی میں کرلینا چاہئے۔ورنہ وہ سخت ہلاکت ورسوائی کا باعث ہوں گی۔

## مندرجہ ذیل صورتیں بھی ناپ تول میں کمی کے حکم میں داخل ہیں:

سامان تجارت میں ملاوٹ کر کے فروخت کرنا بھی ناپ تول میں کمی کے حکم میں داخل ہے، جیسے دودھ میں پانی ملاکرفروخت کرناوغیرہ۔

سامانِ تجارت میں رہنے والے عیوب کو چھپا کرفروخت کرنا بھی ناپ تول میں کمی کے حکم میں داخل ہے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا'' دونوں سودا کرنے والوں کواس وقت تک اختیار ہے، جب تک وہ جدا نہ ہوں، پس اگر وہ دونوں سچ بولیں اور عیب ہوتو بتادیں تو ان کے اس سودے میں برکت ڈال دی جاتی ہے۔اوراگر وہ عیب کو چھپائیں اور جھوٹ بولیں تو ان کے سودے سے برکت مٹادی جاتی ہے''۔

(صحیح بخاری: کتاب البیوع، باب اذا بین البیعان ،۲۰۷۹، صحیح مسلم: کتاب البیوع، الصدق فی البیع والبیان:۳۸۵۸)

ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا گزرایک غلہ کے ڈھیر پر سے ہوا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ اس ڈھیر میں داخل کیا،تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اندر گیلا پن محسوس کیا، غلہ کے مالک سے پوچھا، یہ کیا ہے؟ اس شخص نے جواب دیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ! بارش کی وجہ سے کچھ غلہ گیلا ہوگیا ہے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم نے اس کواوپر کیوں

نہیں رکھا؟ تا کہ خریدار اس کو دیکھ لے، (پھر وہ لینا چاہے تو لے لے نہ لینا چاہے تو چھوڑ دے) اسکے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: **من غش فلیس منا** ''جو شخص دھوکہ دے وہ ہم میں سے نہیں ہے''۔ (صحیح مسلم، کتاب الایمان باب قول النبی ﷺ من غش فلیس منا: ۲۸۴)

خریداروں کو سامان میں ملاوٹ کر کے دھوکہ دینا یا سامان میں رہنے والے عیب کو چھپا کر دھوکہ دینا مسلمانوں کا شیوہ نہیں ہے۔ اس سے بظاہر آمدنی میں اضافہ معلوم ہوتا ہے۔

درحقیقت اس کی تجارت سے برکت مٹادی جاتی ہے تاجروں کو چاہئے کہ سامان تجارت میں اگر کوئی عیب ہو تو خریداروں کو بتلا دیں، تا کہ خریدار اس عیب کے ساتھ اس کو خریدنا چاہے تو خرید لے ورنہ چھوڑ دے۔

مزدوروں اور ملازموں کو مزدوری اور تنخواہ دینے میں تاخیر کرنا یا کم دینا بھی ناپ تول میں کمی کے حکم میں داخل ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مزدور کو اسکی مزدوری پسینہ خشک ہونے سے پہلے ادا کرو''۔ (سنن ابن ماجہ: ابواب الرہون، باب اجرالاجراء: ۲۴۴۳)

اسی طرح ملازموں کا اپنا مفوضہ اور مقررہ کاموں میں کوتاہی کرنا یا جتنا وقت دینا ہے اس سے کم وقت دینا یا مزدوروں کا اپنی مزدوری میں کام چوری کرنا بھی ناپ تول میں کمی کے حکم میں داخل ہے۔ یہ بھی اسی طرح گناہ گار ہوتا ہے، جس طرح کم ناپنے اور کم تولنے والا گناہگار ہوتا ہے۔

حقداروں کے حقوق میں کمی اور کوتاہی کرنا بھی ناپ تول میں کمی کے حکم میں داخل ہے۔ جیسے عبادات میں کوتاہی، بیوی بچوں کے نان ونفقہ میں کمی کرنا وغیرہ۔

## ناپ تول میں امانت تجارت کے فروغ کا سبب

تجارت اسی وقت فروغ پاتی ہے جب بازار میں دکاندار کی ساکھ قائم ہوتی ہے اور گاہکوں

کے دلوں میں اس کے اعتبار واعتماد کا سکہ جم جاتا ہے اور وہ اس وقت ہوگا جب دکاندار امانتدار ودیانتدار ہو اور فریبی ودھوکہ باز نہ ہو۔ لہٰذا ناپ تول میں دیانتداری اجر وثواب کے لحاظ سے بھی بہتر ہے اور لوگوں کے اندر اعتماد پیدا کرنے میں بھی مفید ہے۔ ارشاد ربانی ہے:

وَأَوْفُوا الْكَيْلَ إِذا كِلْتُمْ وَزِنُوا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيمِ ذَلِكَ خَيْرٌ وَأَحْسَنُ تَأْوِيلاً۔

اور جب ناپنے لگو تو بھرپور پیمانے سے ناپو اور سیدھی ترازو سے تولا کرو۔ یہی بہتر ہے اور انجام کے لحاظ سے بھی بہت اچھا ہے'' (سورہ بنی اسرائیل: ۳۵)

لیکن آج مسلمانوں نے تو ان چیزوں کو چھوڑ دیا ہے اور غیر مسلموں نے ان چیزوں کو اختیار کرلیا ہے جس کی وجہ سے ان کی تجارتیں فروغ پارہی ہیں اور وہ دنیا پر چھا گئے ہیں۔

## جھوٹی گواہی اور اس سے جنم لینے والے جرائم

انسان اللہ تعالیٰ کی صفت تخلیق کا مظہر اتم ہے جسے اللہ تعالیٰ نے عقل وخرد کی صلاحیتوں سے بہریاب فرمایا قلم کی وساطت سے علم کی دولت عطا فرمائی اور اسے نطق وکلام کی صلاحیت سے بھی سرفراز کیا، اور انہی خصوصیات کی بنیاد پر انسان اس پوری کائنات کی واجب التکریم ہستی قرار پایا، بلکہ اسے مسجود ملائک کے شرف سے بھی نوازا گیا ہے۔

نطق وکلام جہاں انسان کا ایک امتیازی وصف ہے وہاں دین متین نے اس صلاحیت کے درست استعمال کے اصول وضابطے بھی مقرر کئے ہیں۔

بلاشبہ یہ صلاحیت انسان کے مدعا اور مافی الضمیر کے ادا کرنے کا ذریعہ بنتی ہے، لیکن بعض مواقع پر اس صلاحیت کا غلط استعمال شرف انسانیت کو مجروح کرنے کا سبب بھی بنتا ہے، چنانچہ غیبت، چغلی، دروغ گوئی، جھوٹی گواہی، طنز واستہزاء وغیرہ ایسے منفی اوصاف ہیں جس سے انسانی

معاشرے میں ایسی دراڑیں پڑ جاتی ہیں جن کا تدارک نہ کیا جائے تو معاشرے میں انسانی قدروں سے معمور زندگی دیوانے کا خواب بن جاتی ہے، اس لئے اسلام نے ایسے تمام منفی امور کی پوری شدت کے ساتھ تردید کی ہے، ان میں سے ایک جھوٹی گواہی بھی ہے۔

## جھوٹی گواہی کی تعریف

جھوٹی گواہی کے لئے عربی میں لفظ ''زور'' کا استعمال ہوتا ہے زور دراصل کسی چیز کو اس کے اوصاف کے خلاف اس طرح بیان کرنا کہ سننے اور دیکھنے والا اس غلط صورت کو صحیح صورتِ خیال کرنے لگے ''زور'' کہلاتا ہے ویسے ہر باطل کو ''زور'' کہتے ہیں خواہ شرک ہو یا گانا بجانا، یا جھوٹی گواہی دینا وغیرہ۔ (از: علاء الدین قاسمی)

## جھوٹی گواہی بڑا گناہ ہے اس کا نقصان ملاحظہ کیجئے

قرآن کریم کی متعدد آیات اور مختلف احادیث میں جھوٹی گواہی کو کبیرہ گناہ قرار دیا گیا ہے اور اس سے بچنے کی سخت تاکید کی گئی ہے، مؤمنوں کے اوصاف بیان کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: والذین لایشھدون الزور و اذا مروا باللغو مروا کراما۔ (فرقان ۷۲)

اور وہ لوگ جھوٹی گواہی نہیں دیتے اور جب کسی لغو چیز پر ان کا گزر ہوتا ہے تو شریف آدمیوں کی طرح گزر جاتے ہیں۔

شہادت کو چھپانا سیاہ دلوں کے کرتوت ہیں ارشاد ربانی ہے۔ لاتکتموا الشھادۃ و من یکتمھا فانہ اثم قلبہ واللہ بما تعملون علیم۔ (بقرہ ۲۸۳)

اور شہادت ہرگز نہ چھپاؤ جو شہادت چھپاتا ہے اس کا دل گناہ میں آلودہ ہے اور اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال سے بے خبر نہیں۔

کتمان شہادت سب سے بڑا ظلم ہے ارشاد گرامی ہے: و من اظلم ممن کتم شھادة عندہ من اللہ و مااللہ بغافل عما تعملون۔ (بقرہ ۱۴۰)

اس شخص سے بڑا ظالم اور کون ہوگا جو اللہ کے پاس شہادت چھپائے، تمہاری حرکات سے اللہ غافل نہیں ہے۔

اقامت شہادت ایمان کی علامت ہے ارشاد ہے: وَ اَقِیۡمُوا الشَّھَادَۃَ لِلّٰہِ ذٰلِکُمۡ یُوۡعَظُ بِہٖ مَنۡ کَانَ یُؤۡمِنُ بِاللّٰہِ وَ الۡیَوۡمِ الۡاٰخِرِ وَ مَنۡ یَّتَقِ اللّٰہَ وَ یَجۡعَلۡ لَّہٗ مَخۡرَجاً۔ (طلاق ۲)

گواہی ٹھیک ٹھیک اللہ کے لئے ادا کرو، یہ باتیں ہیں جن کی اسے نصیحت کی جاتی ہے جو اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتا ہو، جو کوئی اللہ سے ڈرتے ہوئے کام کرے گا اس کے لئے مشکلات سے نکلنے کا کوئی راستہ پیدا کردے گا۔ اور ایک جگہ ارشاد فرمایا:

ذٰلِكَ وَمَن يُعَظِّمۡ حُرُمٰتِ اللّٰهِ فَهُوَ خَيۡرٌ لَّهُۥ عِندَ رَبِّهِۦ وَأُحِلَّتۡ لَكُمُ الۡأَنۡعٰمُ إِلَّا مَا يُتۡلٰى عَلَيۡكُمۡ فَاجۡتَنِبُوا الرِّجۡسَ مِنَ الۡأَوۡثٰنِ وَاجۡتَنِبُوا قَوۡلَ الزُّورِ۔ (حج ۳۰)

جو کوئی اللہ کی قائم کردہ حرمتوں کا احترام کرے تو یہ اس کے رب کے نزدیک خود اسی کے لئے بہتر ہے اور تمہارے لئے مویشی جانور حلال کئے گئے ماسوا ان چیزوں کے جو تمہیں بتائی جا چکی ہیں، پس بتوں کی بندگی سے بچو اور جھوٹی باتوں سے پرہیز کرو۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جھوٹی گواہی کو اکبر الکبائر کی فہرست میں داخل کرتے ہوئے ارشاد فرمایا: الا انبئکم اکبر الکبائر؟ ثلاثا، قالوا! بلی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال: الاشراک باللہ و عقوق الوالدین وجلس و کان متکئا فقال: الا وقول الزور فما زال یکررھا حتی قلنا لیتہ سکت۔ (بخاری ۳/۱۵۱)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین بار فرمایا: کیا میں تمھیں سب سے بڑے گناہوں کے بارے میں خبر نہ کردوں؟ صحابہ کرام نے کہا کیوں نہیں یا رسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کرنا، والدین کی نافرمانی، اور بیٹھ کر فرمانے لگے، حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تکیہ لگائے ہوئے تھے، خبردار! جھوٹ بولنا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا اتنا تکرار کیا کہ ہم کہنے لگے کاش کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم خاموش ہو جاتے۔

ایک روایت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جھوٹی گواہی کو شرک کے برابر قرار دیا:

**وعن خزیم بن فاتک الاسدی قال: قال صلی اللہ علیہ وسلم الصبح فلما انصرف قام قائما فقال: عدلت شهادة الزور بالاشراک باللہ عز و جل ثم تلی هذه الآیه۔**

حضرت خزیم بن فاتک اسدی سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کی نماز پڑھائی پس جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم پھرے تو آپ نے کھڑے ہو کر فرمایا جھوٹی گواہی اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کرنے کے برابر ہو گئی ہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی۔

**فاجتنبو الرجس من الاوثان و اجتنبو اقول الزور۔**

ایک حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جھوٹی گواہی کو قتل نفس کے برابر قرار دیا:

**وعن أنس قال سئل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن الکبائر قال الاشراک باللہ و عقوق الوالدین، وقتل النفس و شهادة الزور۔**

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کبیرہ گناہوں کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کے ساتھ شرک کرنا، والدین کی نافرمانی کرنا، کسی جان کو (ناحق) قتل کرنا اور جھوٹی گواہی دینا۔

ان تمام قرآنی آیات واحادیث مبارکہ سے ثابت ہوتا ہے کہ جھوٹی گواہی کلی طور پر حرام ہے کیوں کہ یہ حق کو باطل میں بدلنے کا سبب بنتی ہے اور گواہی کو چھپانا بھی حرام ہے کیوں کہ اس سے بھی حق باطل ہوجاتا ہے۔

## لڑکیوں کے لمبے ناخن فطرت کے خلاف ہیں

ناخنوں سے متعلق دو بیماریاں عورتوں اور خصوصاً نوجوان لڑکیوں میں وبا کی طرح عام ہوتی جارہی ہے۔ ایک ناخن بڑھانے کا مرض، دوسرے ناخن پالش کا مرض، ناخن بڑھانے سے آدمی کے ہاتھ درندوں جیسے ہوتے ہیں، ان میں گندگی بھی رہ سکتی ہے جس سے ناخنوں میں جراثیم پیدا ہوتے ہیں اور مختلف النوع بیماریاں جنم لیتی ہیں۔

شرعی حکم یہ ہے کہ ہر ہفتہ نہیں تو پندرھویں دن ناخن کاٹ لے، اگر چالیس روز گزر گئے اور ناخن نہیں کاٹے تو گناہ ہوگا، حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مونچھ کاٹنے کا حکم کیا ہے کہ چالیس دن سے زیادہ نہ رہنے دیں۔

(مسلم کتاب الطہارۃ باب خصال الفطرۃ ۲۲۱/۱)

ناخن بڑھانے کا فیشن انسانی فطرت کے خلاف ہے، جس کو مسلم خواتین کافروں کی تقلید میں اپنارہی ہیں۔ مسلم خواتین کو اس خلاف فطرت تقلید سے پرہیز کرنا چاہئے۔ (آپ کے مسائل ۷۴/۲)

## ناخن تراشنے کا طریقہ

ناخن کاٹتے وقت پہلے ہاتھوں کے کاٹے اور شروعات داہنے ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے کرے، پھر انگوٹھے پر ختم کرے، پھر بائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی سے شروعات کرے

اور انگوٹھے پر ختم کرے، پھر پاؤں کے ناخن کاٹے اور شروعات داہنے پاؤں کی سب سے چھوٹی انگلی سے کرے، اور بائیں پاؤں کی سب سے چھوٹی انگلی پر ختم کرے۔ (شرح صحیح مسلم از نووی، ص ۱۴۹)

## نیل پالش سے نہ غسل صحیح ہوتا ہے نہ وضو

دوسرا مرض ناخن پالش کا ہے، حق تعالیٰ شانہ نے عورت کے اعضاء میں فطری حسن رکھا ہے ناخن پالش کا لبادہ محض غیر فطری ہے پھر اس میں ناپاک چیزوں کی آمیزش بھی ہوتی ہے وہی ناپاک ہاتھ کھانے وغیرہ میں استعمال کرنا طبعی کراہت کی چیز ہے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ ناخن پالش کی تہ جم جاتی ہے اور جب تک اس کو صاف نہ کرلیا جائے پانی نیچے نہیں پہنچ سکتا۔ پس نہ وضو ہوتا ہے نہ غسل۔ بدن ناپاک کا ناپاک ہی رہ جاتا ہے۔ (آپ کے مسائل: ۲/ ۴۷)

## نیل پالش اور اس کے ساتھ نماز صحیح نہیں ہوتی

وضو میں جن اعضاء کا دھونا ضروری ہے اگر ان پر ایسی چیز لگی ہوئی ہو جو پانی کو جسم کی کھال تک پہنچ سے روکے تو وضو نہیں ہوتا۔ یہی حکم غسل کا ہے۔ نیل پالش لگی ہوئی ہو تو پانی ناخن تک نہیں پہنچ سکتا، اس لئے نیل پالش لگی ہوئی ہونے کی صورت میں وضو اور غسل نہیں ہوتا۔ جیسا کہ فتاوی عالم گیری کی اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ ''اگر اس کے ناخن کی جڑ سے خشک یا مرطوب مٹی جمی ہوئی ہو اور اس پر سے پانی گذار دیا جائے تو کافی نہ ہوگا۔ عورتیں فیشن کے طور پر نیل پالش اور سرخی لگاتی ہیں حالاں کہ ان چیزوں سے عورت کے حسن وزیبائش میں کوئی اضافہ نہیں ہوتا بلکہ ذوق سلیم کو یہ چیزیں بد مذاق معلوم ہوتی ہیں، اور جب ان کی وجہ سے اللہ کا نام لینے کی توفیق سلب ہو جائے تو ان کا استعمال کوئی سلیم الفطرت مسلمان کیسے گوارا کرسکتا ہے؟

عورتوں کو زیب وزینت کی اجازت ہے: مگر اس کا بھی کوئی سلیقہ ہونا چاہئے۔ یہ تو نہیں ہے کہ جس چیز کا فیشن چل پڑے آدمی اس کو کرنے بیٹھ جائے۔

بعض فیشن ایبل عورتیں یہ سمجھتی ہیں کہ ان سب چیزوں سے وضو اور نماز پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ اور کہتی ہیں کہ اللہ تعالیٰ نیت دیکھتا ہے تو انہیں یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ اللہ تعالیٰ صرف نیت کو نہیں دیکھتا بلکہ یہ بھی دیکھتا ہے کہ جو عمل کیا گیا وہ شریعت کے مطابق بھی ہے یا نہیں۔ مثلاً کوئی بے وضو نماز پڑھے اور یہ کہے کہ خدا نیت کو دیکھتا ہے۔ تو اس کا یہ کہنا خدا اور رسول کا مذاق اڑانے کے ہم معنی ہوگا۔ اور ایسے شخص کی عبادت عبادت نہیں رہتی۔ اس لئے فیشن ایبل خواتین کا یہ استدلال مہمل ہے کہ خدا نیت دیکھتا ہے، ناخن پالش اور ہونٹ پالش اگر بدن تک پانی کو نہ پہنچنے دے تو وضو نہ ہوگا او رجب وضو نہ ہوا تو نماز بھی نہیں ہوئی۔ (آپ کے مسائل اور ۲/۵۷، ۶۷/۷/۱۳، ۱۳۸/جدید فقہی مسائل)

## دھوکے باز کو عذاب قبر

عبدالحمید ابن محمود مغولی کہتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ کی مجلس میں حاضر تھا، تو کچھ لوگ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ ہم حج کے ارادے سے نکلے ہیں، جب ہم دارالصفاح (ایک مقام کا نام) پہنچے تو ہمارے ایک ساتھی کا انتقال ہوگیا، چنانچہ ہم نے اس کی تجہیز و تکفین کی، پھر قبر کھودنے کا ارادہ کا، جب ہم قبر کھود چکے تو ہم نے دیکھا کہ ایک بڑے کالے ناگ نے پوری قبر کو گھیر رکھا ہے۔ اس کے بعد ہم نے دوسری جگہ قبر کھودی تو وہاں بھی وہی سانپ موجود تھا، اب ہم میت کو ویسے ہی چھوڑ کر آپ کی خدمت میں آئے ہیں کہ اب ہم کیا کریں؟ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہ

سانپ اس کا وہ بدعمل ہے جس کا وہ عادی تھا، جاؤ اسے اسی قبر میں دفن کردو، اللہ کی قسم اگر تم اس کے لئے پوری زمین کھود ڈالو گے پھر بھی وہ سانپ اس کی قبر میں پاؤ گے۔ بہرحال اسے اسی طرح دفن کردیا گیا۔ سفر سے واپسی پر لوگوں نے اس کی بیوی سے اس شخص کا عمل پوچھا تو اس نے بتایا کہ اس کا یہ معمول تھا کہ وہ غلہ بیچتا تھا اور روزانہ بوری میں سے گھر کا خرچ نکال کر اس میں اسی مقدار کا بھس ملا دیتا تھا۔ (گویا دھوکہ سے بھس کو اصل غلہ کی قیمت پر فروخت کرتا تھا۔ (بیہقی فی شعب الایمان بحوالہ شرح الصدور: ۲۳۹)

## غسل جنابت نہ کرنے کی سزا

ابان ابن عبداللہ الجبلی کہتے ہیں کہ ہمارے ایک پڑوسی کا انتقال ہوگیا، چنانچہ ہم اس کے غسل اور تجہیز وتکفین میں شریک رہے، مگر جب ہم اسے قبرستان لے کر پہنچے تو اس کے لئے جو قبر کھودی گئی تھی اس میں بلی جیسا ایک جانور نظر آیا، لوگوں نے اسے وہاں سے نکالنے کی بہت کوشش کی مگر وہ وہاں سے نہیں ہٹا مجبور ہوکر دوسری قبر کھودی گئی تو اس میں بھی وہی جانور موجود ملا۔ تیسری مرتبہ بھی یہی ہوا، عاجز آ کر لوگوں نے اسی کے ساتھ اس شخص کو دفن کردیا ابھی قبر برابر ہی کی گئی تھی کہ قبر سے ایک زبردست دھماکہ کی آواز سنی گئی لوگوں نے اس کی بیوی کے پاس آکر اس شخص کے حالات معلوم کئے تو پتہ چلا کہ وہ جنابت سے غسل نہیں کرتا تھا۔ (شرح الصدور: ۲۴۴)

## نماز دیر سے پڑھنے اور جاسوسی کرنے کی سزا

عمرو بن دینار کہتے ہیں کہ مدینہ میں رہنے والے ایک شخص کی بہن کا انتقال ہوگیا، بھائی نے کفن دفن کا انتظام کیا، پھر اسے یاد آیا کہ دفن کرتے وقت اس کی ایک تھیلی قبر میں رہ گئی ہے

چنانچہ وہ اپنے ایک ساتھی کو لے کر قبرستان گیا اور قبر کھود کر اپنی تھیلی نکالی پھر اپنے ساتھی سے کہا کہ تم ذرا ہٹ جاؤ میں بغلی قبر کی اینٹ ہٹا کر اپنی بہن کو دیکھنا چاہتا ہوں اس نے جیسے ہی اینٹ ہٹائی تو اس نے دیکھا کہ پوری قبر آگ کے شعلوں میں بھری ہوئی ہے اس نے جلدی سے قبر بند کی اور اپنی والدہ کے پاس آ کر بہن کا حال معلوم کیا تو والدہ نے بتایا کہ وہ نماز دیر کر کے پڑھتی تھی اور بلا وضو بھی ٹرخا لیتی تھی، اور جب پڑوسی سو جاتے تو وہ کمروں کے دروازے پر کان لگا کر ان کے چھپے ہوئے راز حاصل کیا کرتی تھی۔ (شرح الصدور: ۲۴۴)

## ابو جہل کو ابھی بھی عذاب ہو رہا ہے

حضرت عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں بدر کے قریب سے گزر رہا تھا میں نے اچانک دیکھا کہ ایک شخص زمین سے نکلا جس کی گردن میں ایک زنجیر ہے اور اس کے ایک سرے کو ایک کالے شخص نے تھام رکھا ہے، وہ نکلنے والا آدمی مجھ سے خطاب کر کے پانی مانگنے لگا مگر کالے شخص نے فوراً کہا کہ اسے پانی مت پلانا یہ کافر ہے پھر اسے کھینچ کر زمین میں داخل کر دیا، میں نے حضرت اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آ کر پورا قصہ بیان کیا تو آپ نے فرمایا کہ کیا واقعی تم نے اسے دیکھا ہے یہ اللہ کا دشمن ابو جہل تھا قیامت تک اس کو یہی عذاب ہوتا رہے گا۔ (التذکرہ: ۱۵۴، شرح الصدور)

## اپریل فول

(یعنی جھوٹ دھوکہ معصیت اور گمراہی پھیلانے کی رسمیں)

حضرت مولانا مفتی تقی عثمانی مدظلہ العالی لکھتے ہیں کہ: مغرب کی بے سوچے سمجھے تقلید کے

شوق نے ہمارے معاشرے میں جن رسموں کو رواج دیا، انہی میں سے ایک رسم ''اپریل فول'' منانے کی رسم ہے، اس رسم کے تحت یکم اپریل کی تاریخ میں جھوٹ بول کر کسی کو دھوکہ دینا اور دھوکہ دے کر اسے بیوقوف بنانا نہ صرف جائز سمجھا جاتا ہے بلکہ اسے ایک کمال قرار دیا جاتا ہے، جو شخص جتنی صفائی اور چابک دستی سے دوسرے کو جتنا بڑا دھوکہ دے، اتنا ہی اسے قابل تعریف اور یکم اپریل کی تاریخ سے صحیح فائدہ اٹھانے والا سمجھا جاتا ہے۔

یہ مذاق جسے درحقیقت ''بدمذاقی'' کہنا چاہئے نہ جانے کتنے افراد کو بلاوجہ جانی اور مالی نقصان پہنچا چکا ہے، بلکہ اس کے نتیجے میں بعض اوقات لوگوں کی جانیں چلی گئی ہیں کہ انہیں کسی ایسے صدمے کی جھوٹی خبر سنا دی گئی جسے سننے کی وہ تاب نہ لا سکے اور زندگی ہی سے ہاتھ دھو بیٹھے۔

یہ رسم جس کی بنیاد جھوٹ، دھوکے اور کسی بے گناہ کو بلاوجہ بیوقوف بنانے پر ہے، اخلاقی اعتبار سے تو جیسی کچھ ہے، ظاہر ہی ہے لیکن اس کا تاریخی پہلو بھی ان لوگوں کے لئے انتہائی شرمناک ہے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے تقدس پر کسی بھی اعتبار سے ایمان رکھتے ہیں۔

اس رسم کی ابتداء کیسے ہوئی؟ اس بارے میں مورخین کے بیانات مختلف ہیں، بعض مصنفین کا کہنا ہے کہ فرانس میں سترہویں صدی سے پہلے سال کا آغاز جنوری کے بجائے اپریل سے ہوا کرتا تھا، اس مہینے کو رومی لوگ اپنی دیوی وینس (Venus) کی طرف منسوب کرکے مقدس سمجھا کرتے تھے، وینس کا ترجمہ یونانی زبان میں Aphrodite کیا جاتا تھا اور شاید اسی یونانی نام سے مشتق کرکے مہینے کا نام اپریل رکھ دیا گیا۔ (برنا ٹیکا پندرہواں ایڈیشن، ص ۲۹۲، ج:۸)

لہٰذا بعض مصنفین کا کہنا ہے کہ چونکہ یکم اپریل سال کی پہلی تاریخ ہوتی تھی اور اس کے ساتھ ایک بت پرستانہ تقدس وابستہ تھا، اس لئے اس دن کو لوگ جشن مسرت منایا کرتے تھے اور اسی جشن مسرت کا ایک حصہ ہنسی مذاق بھی تھا جو رفتہ رفتہ ترقی کرکے اپریل فول کی شکل اختیار

کر گیا، بعض لوگ کہتے ہیں کہ اس جشن مسرت کے دن لوگ ایک دوسرے کو تحفے دیا کرتے تھے ایک دن کسی نے تحفے کے نام پر کوئی مذاق کیا جو بالآخر دوسرے لوگوں میں بھی رواج پڑ گیا۔

برناٹیکا میں اس رسم کی ایک اور وجہ بیان کی گئی ہے کہ ۲۱/ مارچ سے موسم میں تبدیلیاں آنی شروع ہوتی ہیں، ان تبدیلیوں کو بعض لوگوں نے اس طرح تعبیر کیا کہ (معاذ اللہ) قدرت ہمارے ساتھ مذاق کر کے ہمیں بیوقوف بنا رہی ہے، لہٰذا لوگوں نے بھی اس زمانے میں ایک دوسرے کو بیوقوف بنانا شروع کر دیا۔ (برناٹیکا ص: ۲۹۶، ج:۱)

یہ بات اب بھی مبہم ہی ہے کہ قدرت کے اس نام نہاد ''مذاق'' کے نتیجے میں یہ رسم چلانے سے ''قدرت'' کی پیروی مقصود تھی، یا اس سے انتقام لینا منظور تھا؟

ایک تیسری وجہ انیسویں صدی عیسوی کی معروف انسائیکلو پیڈیا ''لاروس'' نے بیان کی ہیکہ اور اسی کو صحیح قرار دیا ہے، وہ وجہ یہ ہے کہ دراصل یہودیوں اور عیسائیوں کی بیان کردہ روایات کے مطابق یکم اپریل وہ تاریخ ہے جس میں رومیوں اور یہودیوں کی طرف سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو تمسخر اور استہزاء کا نشانہ بنایا گیا، موجودہ نام نہاد انجیلوں میں اس واقعے کی تفصیلات بیان کی گئی ہیں، لوقا کی انجیل کے الفاظ یہ ہیں:

''اور جو آدمی اسے (یعنی حضرت مسیح علیہ السلام کو) گرفتار کئے ہوئے تھے اس کو ٹھٹے میں اڑاتے اور مارتے تھے اور اس کی آنکھیں بند کر کے اس کے منہ پر طمانچے مارتے تھے اور اس سے یہ کہہ کر پوچھتے تھے کہ نبوت (یعنی الہام) سے بتا کہ کس نے تجھ کو مارا؟ اور طعنے مار مار کر بہت سی اور باتیں اس کے خلاف کہیں''۔ (لوقا: ۲۲، ۶۳ تا ۶۵)

انجیلوں میں ہی یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ پہلے حضرت مسیح علیہ السلام کو یہودی سرداروں اور

فقیہوں کی عدالت عالیہ میں پیش کیا گیا، پھر وہ انہیں پیلاطیس کی عدالت میں لے گئے کہ ان کا فیصلہ وہاں ہوگا، پھر پیلاطیس نے انہیں ہیروڈیس کی عدالت میں بھیج دیا اور بالآخر ہیروڈیس نے دوبارہ فیصلے کے لئے ان کو پیلاطیس ہی کی عدالت میں بھیج دیا۔

لاروس کا کہنا ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کو ایک عدالت سے دوسری عدالت میں بھیجنے کا مقصد بھی ان کے ساتھ مذاق کرنا اور انہیں تکلیف پہنچانا تھا اور چوں کہ یہ یکم اپریل کو پیش آیا تھا اس لئے اپریل فول کی رسم درحقیقت اسی شرمناک واقعے کی یادگار ہے۔ اپریل فول منانے کے نتیجے میں جس شخص کو بیوقوف بنایا جاتا ہے، اسے فرانسیسی زبان میں Poisson davril کہا جاتا ہے جس کا انگریزی ترجمہ April Fish یعنی اپریل کی مچھلی۔ (برنائیکا، ص:۴۹۶، ج:۱)

گویا جس شخص کو بیوقوف بنایا گیا ہے وہ پہلی مچھلی ہے جو اپریل کے آغاز میں شکار کی گئی لیکن لاروس نے اپنے مذکورہ بالا موقف کی تائید میں کہا ہے کہ Poisson کا لفظ جس کا ترجمہ ''مچھلی'' کیا گیا ہے درحقیقت اسی سے ملتے جلتے ایک اور فرانسیسی لفظ Poision کی بگڑی ہوئی شکل ہے جس کے معنی ''تکلیف پہنچانے'' اور ''عذاب دینے'' کے ہوتے ہیں، لہٰذا یہ رسم درحقیقت اس عذاب اور اذیت کی یاد دلانے کے لئے مقرر کی گئی ہے جو عیسائی روایات کے مطابق حضرت عیسیٰ کو پہنچائی گئی تھی۔

ایک اور فرانسیسی مصنف کا کہنا ہے کہ دراصل Poisson کا لفظ اپنی اصل شکل ہی پر ہے، لیکن یہ لفظ پانچ الفاظ کے ابتدائی حروف کو ملا کر ترتیب دیا گیا ہے جن کے معنی فرانسیسی زبان میں بالترتیب عیسیٰ، مسیح، اللہ، بیٹا اور فدیہ ہوتے ہیں۔

(اس تفصیل کے لئے دیکھئے فرید وجدی کی عربی انسائیکلوپیڈیا، دائرۃ معارف القرآن، ص:۲۱، ۲۲، ج:۱)

گویا اس مصنف کے نزدیک بھی اپریل فول کی اصل یہی ہے کہ وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا مذاق اڑانے اور انہیں تکلیف پہنچانے کی یادگار ہے۔

اگر یہ بات درست ہے (لاروس وغیرہ نے اسے بڑے وثوق کے ساتھ درست قرار دیا ہے اور اس کے شواہد پیش کئے ہیں) تو غالب گمان یہی ہے کہ یہ رسم یہودیوں نے جاری کی ہوگی اور اس کا منشاء حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تضحیک ہوگی، لیکن یہ بات حیرت ناک ہے کہ جو رسم یہودیوں نے (معاذ اللہ) حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ہنسی اڑانے کے لئے جاری کی، اسے عیسائیوں نے کس طرح ٹھنڈے پیٹوں نہ صرف قبول کرلیا بلکہ خود بھی اسے منانے اور رواج دینے میں شریک ہوگئے، اس کی وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ عیسائی صاحبان اس رسم کی اصلیت سے واقف ہی نہ ہوں اور انہوں نے بے سوچے سمجھے اس پر عمل شروع کردیا ہو اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ عیسائیوں کا مزاج ومذاق اس معاملے میں عجیب وغریب ہے، جس صلیب پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ان کے خیال میں سولی دی گئی، بظاہر قاعدے سے ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ وہ ان کی نگاہ میں قابل نفرت ہوتی کہ اسکے ذریعے حضرت مسیح علیہ السلام کو ایسی اذیت دی گئی۔ لیکن یہ عجیب بات ہے کہ عیسائی حضرات نے اسے مقدس قرار دینا شروع کردیا اور آج وہ عیسائی مذہب میں تقدس کی سب سے بڑی علامت سمجھی جاتی ہے۔

لیکن مندرجہ بالا تفصیل سے یہ بات ضرور واضح ہوتی ہے کہ خواہ اپریل فول کی رسم وینس نامی دیوی کی طرف منسوب ہو یا اسے (معاذ اللہ) قدرت کے مذاق کا ردعمل کہا جائے، یا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مذاق اڑانے کی یادگار، ہر صورت میں اس رسم کا رشتہ کسی نہ کسی توہم پرستی یا کسی گستاخانہ نظریئے یا واقعے سے جڑا ہوا ہے اور مسلمانوں کے نقطۂ نظر سے یہ رسم مندرجہ ذیل بدترین گناہوں کا مجموعہ ہے۔

(۱) جھوٹ بولنا (۲) دھوکہ دینا (۳) ایک ایسے واقعہ کی یاد منانا جس کی اصل یا تو بت پرستی ہے یا توہم پرستی، یا پھر ایک پیغمبر کے ساتھ گستاخانہ مذاق۔

اب مسلمانوں کو خود فیصلہ کرنا چاہئے کہ آیا یہ رسم اس لائق ہے کہ اسے مسلمان معاشروں میں اپنا کر اسے فروغ دیا جائے؟

اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ ہمارے ماحول میں اپریل فول منانے کا رواج بہت زیادہ نہیں لیکن اب بھی ہر سال کچھ نہ کچھ خبریں سننے میں آہی جاتی ہیں کہ بعض لوگوں نے اپریل فول منایا، جو لوگ بے سوچے سمجھے اس رسم میں شریک ہوتے ہیں وہ اگر سنجیدگی سے اس رسم کی حقیقت، اصلیت اور اس کے نتائج پر غور کریں گے تو انشاء اللہ اس سے پرہیز کی اہمیت تک ضرور پہنچ کر رہیں گے۔

مغرب کی اندھی تقلید کی وجہ سے بہت سی رسمیں مسلم معاشرہ میں رواج پا گئی ہیں۔ جیسے یوم محبت (Valantine Day) یوم پیدائش (Birth Day) شادی کی سالگرہ (Wedding Anniversary) وغیرہ انہیں میں سے ایک رسم 'اپریل فول' (April Fool) ہے، جو یکم اپریل کو منائی جاتی ہے، اس دن جھوٹ بول کر کسی کو دھوکہ دینا اور دھوکہ دے کر اسے بے وقوف بنانا نہ صرف جائز سمجھا جاتا ہے بلکہ اسے ایک قابل فخر کارنامہ تصور کیا جاتا ہے، جو شخص جتنی صفائی کے ساتھ جھوٹ بولتا ہے اور جتنا بڑا دھوکہ دیتا ہے وہ اتنا ہی قابل تعریف سمجھا جاتا ہے۔

اپریل فول کی بنیاد ہی جھوٹ پر ہے اور اسلام نے جھوٹ کو کبھی گوارا نہیں کیا۔ اللہ تعالیٰ جھوٹ بولنے سے پرہیز کرنے کی تاکید کرتے ہوئے فرماتے ہیں: ''پس تم بتوں کی گندگی سے بچو اور جھوٹ بولنے سے پرہیز کرو''۔ (سورۃ الحج: ۲۲-۳۰)

ایک موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا: 'کیا مومن بخیل ہوسکتا ہے؟ فرمایا: ''ہاں، ہوسکتا ہے۔'' پھر پوچھا گیا: 'کیا مومن جھوٹا ہوسکتا ہے؟' فرمایا: نہیں''۔

(بیہقی باب فی حفظ اللسان: ۴/ ۲۰۷)

جھوٹ کی قباحت وشناعت اور اس کی اخروی سزا کا اندازہ صحیح بخاری (کتاب الجنائز: ۱۳۸۶) کی ایک طویل حدیث کے اس ٹکرے سے لگایا جاسکتا ہے جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جھوٹ بولنے والے کے انجام بد کی منظر کشی کرتے ہوئے فرمایا: ''ایک شخص بیٹھا ہوا ہے اور ایک شخص اپنے ہاتھ میں لوہے کا آنکڑا لئے کھڑا ہے اور وہ اس آنکڑے کو بیٹھے ہوئے شخص کے کلّے میں ڈالتا ہے اور اسکو چیرتا ہے، یہاں تک کہ اس کی گدّی تک چیرتا چلا جاتا ہے، پھر وہ دوسرے کلّے کے ساتھ اسی طرح کرتا ہے (یعنی اس کو بھی گدّی تک چیرتا ہے) جب وہ کلّے اپنی اصلی حالت پر آجاتے ہیں تو پھر پہلے کی طرح وہی حرکت کرتا ہے''۔

بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ یکم اپریل کو ہنسی مذاق کے طور پر جھوٹ بولنا جائز ہے، حالانکہ اسلام نے ہنسی مذاق کے طور پر بھی جھوٹ بولنے سے منع کا ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس آدمی کیلئے ہلاکت ہو جو لوگوں کو ہنسانے کیلئے جھوٹ بولے، ہلاکت ہو اس کیلئے بربادی ہو اس کیلئے۔'' (جامع الترمذی، کتاب الزہد، ۲۳۱۵، سنن ابوداؤد، کتاب الادب، ۴۹۹۰)

ایک اور موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''بندہ اس وقت تک کامل مسلمان نہیں ہوسکتا جب تک وہ جھوٹ کو بالکل ترک نہ کردے خواہ ہنسی مذاق میں ہو''۔ (مسند احمد)

آدمی اپنے بھائی کو Fool (بیوقوف) بنانے کے لئے جھوٹ بولتا ہے اور اس کا بھائی اس کی بات کو سچ مانتا ہے یہ بہت بڑی خیانت ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''یہ بہت بڑی خیانت ہے کہ تم اپنے بھائی سے کوئی بات اس طرح کہو کہ وہ تمہیں سچا جان رہا ہو حالانکہ تم جھوٹ بول رہے ہو''۔ (سنن ابوداؤد، کتاب الادب، ۴۹۷۱)

اسی طرح آدمی اپنے بھائی کو Fool (بیوقوف) بنانے کیلئے مذاق کے طور پر ایسا کوئی خوفناک یا غمناک جھوٹ بول دیتا ہے جو اس کی ایذاء رسانی کا سبب بنتا ہے، یہ جائز نہیں ہے،

ایک مرتبہ چند حضرات صحابہ رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کسی سفر میں تھے، ان کا ایک ساتھی سو گیا، جس کیساتھ اس کی رسی تھی، اس کے ایک ساتھی نے مذاق کے طور پر اس کی رسی کو اٹھالیا، جب اس کی آنکھ کھلی اور دیکھا کہ رسی غائب ہے تو گھبرا گیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس بات کی خبر ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کسی مسلمان کیلئے جائز نہیں ہے کہ کسی دوسرے مسلمان کو ڈرائے''۔ (سنن ابوداؤد، کتاب الادب: ۵۰۰۴)

اپریل فول منانے میں بے دینوں کے ساتھ مشابہت بھی ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بے دین لوگوں کے ساتھ مشابہت اختیار کرنے سے منع فرمایا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: **من تشبہ بقوم فھو منھم**۔ (سنن ابوداؤد، کتاب اللباس: ۴۰۳۱)

جو شخص کسی قوم کی مشابہت اختیار کرے گا اس کا شمار اسی قوم میں ہوگا''۔

الغرض اپریل فول منانے میں کئی طرح کے گناہ ایک ساتھ جمع ہوتے ہیں۔ جھوٹ، دھوکہ، خیانت، اذیت رسانی، بے دینوں کے ساتھ مشابہت وغیرہ۔ لہٰذا شرعی نقطۂ نظر سے اپریل فول منانا اور اس میں حصہ لینا ناجائز و حرام ہے۔

یہ واضح رہے کہ اسلام کوئی خشک مذہب نہیں ہے اسلام نے بھی ہنسی مذاق اور خوش طبعی کی اجازت دی ہے، بشرطیکہ وہ مذاق جھوٹ، غلط، خلاف واقعہ یا دوسروں کے پریشانی کا سبب نہ ہو، خود آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں مزاح کے کئی نمونے موجود ہیں۔ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سواری مانگی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں اونٹنی کا بچہ دے سکتا ہوں''۔ سائل نے عرض کیا: 'اونٹنی کے بچہ کا بھلا میں کیا کروں؟'' آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہر اونٹ اونٹنی ہی کا بچہ تو ہوتا ہے''۔ (سنن ابوداؤد، کتاب الادب: ۴۹۹۸، جامع الترمذی، کتاب البر والصلۃ: ۱۹۹۱)

حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک بوڑھی عورت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! دعا کیجئے کہ میں جنت میں چلی جاؤں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جنت میں کوئی بوڑھی نہیں جائے گی''۔

وہ عورت یہ سن کر رو پڑی اور جانے لگی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں سے فرمایا:

''اسے بتادو کہ وہ بڑھاپے کی حالت میں جنت میں نہ جائے گی، جوان ہو کر جائے گی۔''

(شمائل الترمذی، باب ماجاء فی صفت مزاح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ص:۱۶)

حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم بھی کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہنسی مذاق کرلیا کرتے تھے۔ حضرت عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں غزوہ تبوک کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چمڑے کے خیمہ میں تشریف فرما تھے۔ میں نے سلام عرض کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا جواب دیا اور فرمایا: ''داخل ہوجاؤ'' وہ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا: ''کیا میں پورا اندر داخل ہو جاؤں''۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہاں پورے ہی آجاؤ''۔ (سنن ابوداؤد، کتاب الادب، ۵۰۰۰)

اسلام نے بے شک ہنسی مذاق کی اجازت دی ہے لیکن جھوٹ بہرصورت ناجائز ہے۔

یہ عجیب بات ہے کہ روزانہ سینکڑوں جھوٹ بول کر اور دھوکہ دے کر بھی بعض لوگوں کی سیری نہیں ہوتی اور اس کیلئے باضابطہ ایک دن مناتے ہیں۔ افسوس صد افسوس کہ ہم بھی نادانستہ طور پر بے دینوں کی تقلید کر رہے ہیں اور اپنے سروں پر گناہوں کا بوجھ لاد رہے ہیں۔ خدا ہمیں اس سے بچنے کی توفیق دے آمین۔

## چغل خور جنت میں نہیں جائے گا

چغل خوری بھی دراصل غیبت ہی کا ایک اعلیٰ درجہ ہے جس کے معنی فساد کی غرض سے کسی شخص کے راز کو دوسرے کے سامنے ظاہر کرنے کے آتے ہیں، قرآن کریم میں متعدد جگہ چغل خوروں پر لعنت کی گئی ہے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے چغل خور کے بارے میں نہایت سخت وعیدیں ارشاد فرمائی ہیں: مشہور حدیث ہے۔ **لا یدخل الجنة نمام۔** (مسلم شریف: ۱/۷۰)

اسی طرح ایک موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: زیادہ تر قبر کا عذاب چغل خوری اور پیشاب کی چھینٹوں سے نہ بچنے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ (الترغیب والترہیب: ۳/ ۳۲۳)

اس لئے زبان کی حفاظت میں یہ بھی داخل ہے کہ ہم اسے چغلی کی گندگی میں ملوث ہونے سے محفوظ رکھیں۔

## غیبت کرنے والا کتّا ہے

عام طور پر لوگوں کا یہ معمول ہے کہ اگر ان کے سامنے کسی شخص کی برائی کی جاتی ہے تو وہ یا تو کہنے والے کی ہاں ملاتے ہیں یا خاموش رہتے ہیں، حالانکہ یہ طریقہ شریعت کے مطابق نہیں، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ’’**من اغتیب عنده اخوه المسلم فلم ینصره وهو یستطیع نصره ادرکه اثمه فی الدنیا والآخرة**‘‘ (الترغیب والترہیب: ۳/ ۳۳۴، عن انس رضی اللہ عنہ)

ترجمہ: جس شخص کے سامنے اس کے مسلمان بھائی کی غیبت کی جائے اور وہ طاقت کے باوجود (اس کا دفاع نہ کرے) اس بھائی کی مدد نہ کرے تو اس شخص کو (اپنے مسلمان بھائی کی طرف سے دفاع نہ کرنے کا) وبال دنیا اور آخرت دونوں جگہ ہوگا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غیبت سنکر خاموش رہنا بھی گناہ ہے، حتی الامکان اپنے مسلمان بھائی سے خوش گمان رہ کر اس کی طرف سے صفائی دینے کا اہتمام رکھنا چاہئے، یہ اہتمام رکھنا نہایت باعث اجر وثواب ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص اپنی وسعت کے مطابق مغتاب شخص کی طرف سے صفائی پیش کرتا ہے، اللہ تعالیٰ دنیا اور آخرت میں اس کی مدد فرماتا ہے۔ (الترغیب: ۳/ ۳۳۵)

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے احیاء العلوم میں لکھا ہے کہ جب کوئی شخص کسی کی غیبت یا چغلی سنے تو اسے چھ باتوں کا التزام کرنا چاہئے:

(۱) چغل خور کی شکایت پر ہرگز یقین نہ کرے اس لئے کہ وہ خبر دینے والا شرعاً فاسق ہے۔
(۲) چغل خور کو اس کے غلط فعل پر متنبہ کرے اور اسے عار دلائے۔ (۳) چغل خور کے فعل کو دل سے برا سمجھے اور اس بنا پر اس سے ناپسندیدگی کا اظہار کرے۔ (۴) جس کی چغلی کی گئی ہے اس کی طرف سے بدگمان نہ ہو۔

(۵) چغل خور نے جو بات پہنچائی ہے اس کی کھود کرید اور تحقیق اور تفتیش میں نہ پڑے۔
(۶) چغل خور کے فعل کو کسی دوسرے سے بیان نہ کرے ورنہ خود چغلی کرنیوالے کے درجے میں آجائے گا۔ (احیاء العلوم: ۳/ ۹۴)

حضرت قتادہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ عذاب کی تین قسمیں ہیں ایک حصہ غیبت سے ہوتا ہے دوسرا حصہ چغلی کرنے سے اور تیسرا پیشاب سے نہ بچنے پر۔

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مسلمان کے دین میں غیبت کا اثر آکلہ بیماری سے زیادہ خطرناک صورت میں رونما ہوتا ہے جس طرح مرض آکلہ پورے بدن انسانی کو گلا دیتا

ہے اسی طرح غیبت کا مرض دین کو چٹ کر جاتا ہے۔ مروی ہے کہ ایک شخص نے حضرت علی زین العابدین رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے کسی شخص کی غیبت کی تو آپ نے فرمایا: خبردار! غیبت مت کرنا، یہ عمل ان لوگوں کی غذا ہے جو انسانوں کی صورت میں کتے ہیں، ایک شخص نے حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ میں نے سنا ہے کہ آپ میری غیبت کرتے ہیں، آپ نے جواب دیا کہ میری نظر میں تمہاری اتنی قدر نہیں کہ مفت میں اپنی نیکیاں تمہارے حوالے کر دوں۔

جس جگہ رحمتوں کی بارش تھی
اس جگہ آگ کی ہوائیں ہیں
دل یہ کہتا ہے مجھ سے اے صائمہ
سب یہ اعمال کی سزائیں ہیں

اے اللہ ہمیں زبان کی حفاظت کرنے والا اور زبان کو صحیح باتوں کے لئے استعمال کرنے والا بنائے۔ آمین ثم آمین!

## بداخلاقی اور بے حیائی، سود خوری اور رشوت خوری کی وجہ سے ہے

آج کل رشوت ایک ایسی بلا اور وبا کی صورت اختیا کر گئی ہے الامان والحفیظ پوری دنیا میں ایک اندازہ کے مطابق ۸۰ ر سے لے کر نوے فیصد معاملات رشوت کی بنیاد پر ہوتے ہیں، حق والے کو حق کے لئے بھی رشوت اور ناحق کو بے جا حق کے لئے بھی رشوت عام ہے۔

لیکن پھر بھی لوگ اس کو شیر مادر سمجھ کر کھا رہے ہیں، ہر رشوت خور اور رشوت دینے والا خود کو مجبور سمجھتا ہے، رشوت دینے والے کے لئے تو صرف یہ بہانہ کافی ہے کہ مجبوری ہے کیا کریں؟ جب تک رشوت نہ دیں کام نہیں ہوتا، حالانکہ اکثر جگہوں میں رشوت دینے کی ضرورت ہی نہیں پڑتی اور

رشوت لینے والے اپنی بے جا خواہشات بڑھا دیتے ہیں۔ علامہ ابن عابدین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''الرشوۃ بالکسر مایعطیه الشخص الحاکم وغیرہ لیحکم له او یحمله علی مایرید''۔

'' اپنے حق میں فیصلہ یا اپنی چاہت کے مطابق حاکم وغیرہ کو آمادہ کرنے کے لئے کچھ دینا''۔ (اسلامی معیشت، ص:۱۲۸)

## رشوت کی چند صورتیں

☆ ناحق کارسازی کے لئے مال دینا۔

☆ کسی کا حق مارنے کے لئے مال دینا۔

☆ کسی پر ظلم کرنے کے لئے کچھ دینا۔

☆ اپنی متعین و معلوم ڈیوٹی پر لوگوں سے کچھ لینا، پھر ان کا کام کرنا۔

شرعاً حرام اور قانوناً ممنوع کاموں کے لئے دینا، مثلاً پولیس والے کسی قانونی مجرم سے کچھ لے کر چھوڑ دیں، کسی نے ٹریفک کے قانون کی خلاف ورزی کی، اس سے کچھ لے کر اس کو چھوڑ دیا، یا ڈرائیوروں سے ماہانہ بھتہ وصول کرتے ہیں اور وہ پھر پورا مہینہ قانون کی خلاف ورزیاں کرتے رہتے ہیں۔

کسی کی ضمناً حق تلفی کا احتمال ہو، تو وہاں بھی لینا حرام ہے، مثلاً کسی کے ہاتھ میں چند نوکریاں یا ٹھیکے ہیں، کسی سے کچھ لے کر نوکری یا ٹھیکہ دینا، یہ واجب کی ادائیگی میں خیانت ہے اور خیانت کا معاوضہ تو رشوت ہے۔

## ہدیہ کب حرام ہو جاتا ہے

علماء نے لکھا ہے کسی کو عالم سمجھ کر ہدیہ دیا اور وہ جاہل تھا تو جاہل کیلئے یہ ہدیہ حرام ہے، یا کسی کو عالی نسب علوی یا سید سمجھ کر ہدیہ دیا اور وہ بے کار نسب والا تھا تو اس کیلئے یہ ہدیہ حرام ہے۔ ان

لوگوں کو سوچنا چاہئے، جو حقیقت میں جاہل ہیں اور خود کو علماء ظاہر کر کے ہدیہ وصول کرتے ہیں یا خود کو اصلی باصلاحیت مرشد ظاہر کرتے ہیں اور حقیقت میں ٹھگ پیر ہوتے ہیں۔اس طرح لوگوں سے ہدیہ بٹورتے ہیں، یہ سب حرام ہے لوگوں کی عادت ہے کہ وہ نیک علماء اور نیک مرشدین کو ہدیہ دیتے ہیں، اپنی وضع اور اوصاف میں دھوکہ دہی سے پرہیز ضروری ہے، اگر کوئی دھوکہ باز نہیں نہ مرشد ہے نہ عالم، کوئی اسکو عالم یا مرشد سمجھے بغیر ہدیہ دے رہا ہے تو جائز ہے۔

## رشوت کے مال کا حکم

رشوت اجارہ محرمہ باطلہ ہے۔رشوت کا مال حرام اور غیر مملوک ہوتا ہے۔اس مال سے کئی گناہ لازم آتے ہیں۔

☆ رشوت کا گناہ۔

☆ مالک کی حق تلفی۔

☆ اس حرام مال سے مزید کمانا۔

☆ اگر رشوت کا مال کسی چیز کے عوض میں دیا تو وہ چیز بھی ناجائز ہوگی۔

☆ رشوت کا مال کسی کو بطور احسان یا ثواب یا بطور ہدیہ دینا بھی صحیح نہیں۔دوسرے کے لئے بھی وبال ہے۔

☆ رشوت کی کمائی کار خیر مسجد یا مدرسہ میں صرف صحیح نہیں۔

☆ اس مال میں زکوٰۃ واجب نہیں ہوتی۔

☆ میراث میں اس مال کو حاصل نہیں کرسکتا۔

جہاں تک ہوسکے یہ مال مالکوں کو واپس کردے یا منت سماجت سے معاف کروادے یا ان کو کوئی معاوضہ دے، بڑے بڑے مناصب اور عہدوں پر فائز لوگوں نے جو رشوتیں لی ہیں، اگر ان کے مالک معلوم ہیں تو ان کو واپس کردی جائیں۔ اگر مالکوں کی طرف لوٹانا مشکل ہو تو پھر بیت المال میں داخل کردیں، کیوں کہ ان لوگوں نے یہ رشوتیں اپنی ڈیوٹیوں کے عوض لی ہیں، جن میں یہ تمام مسلمانوں کی طرف سے اپنے عمل میں نائب تھے۔ بیت المال میں رشوت کا مال جمع ہوگیا تو گویا پھر مسلمانوں کے ہاتھ لگ گیا۔ (اسلامی معیشت: ص ۱۳۳-۱۳۵)

## انسان کا دھوکہ

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے بڑی عمدہ مثال بیان فرمائی ہے کہ جب بھیڑ یعنی بکرے کے جسم پر بال زیادہ آتے ہیں تو ان بالوں کو اتارنے کے لئے اس کے چاروں پاؤں کو باندھ دیا جاتا ہے، تو وہ یہی سمجھتا ہے کہ مجھے قصاب کے حوالہ کردیا گیا، مگر جب بال اتار کر اس کو چھوڑ دیا جاتا ہے تو وہ یہ سمجھتا ہے کہ میں تو دھوکہ میں تھا، اس نے صرف میرے بال اتارنے کے لئے مجھے لٹایا تھا، میری کھال اور میرے گوشت کی اس کو ضرورت نہ تھی، پھر جب اس کے بال بڑھ جاتے ہیں تو اس کے پاؤں کو باندھا جاتا ہے تو یہی سمجھتا ہے کہ مجھے قصاب کے حوالہ کردیا گیا اور مجھے ذبح کردیا جائے گا لیکن جب اس کے بالوں کو اتار کر چھوڑ دیا جاتا ہے تو اس کے ذہن میں یہ بات بیٹھ جاتی ہے کہ ہاتھ پیر جو باندھے جاتے ہیں وہ ذبح کرنے کے لئے نہیں بلکہ بالوں کو اتارنے کے لئے، لیکن آخری مرتبہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ اس کو قصاب کے حوالہ کیا جاتا ہے اور اس کے ہاتھ پاؤں باندھتے ہیں تو یہی سمجھتا ہے کہ بالوں کو اُتارا جائے گا، حالانکہ اس کی گردن پر

چھری پھیر دی جاتی ہے اسی طرح انسان کا بھی حال ہے کہ ایک بار بیمار ہوتا ہے تو وہ یہ خیال کرتا ہے کہ شاید میرا انتقال ہو جائے گا لیکن جب تندرست ہو جاتا ہے افاقہ پا جاتا ہے تو مطمئن ہو جاتا ہے، پھر اگر بیمار پڑتا ہے تو اسے اندیشہ ہوتا ہے موت کا، مگر جب افاقہ ہو جاتا ہے اور صحت لوٹ آتی ہے تو پھر مطمئن ہو جاتا ہے، اسی طرح پھر بیمار ہوتا ہے اور وہ سمجھتا ہے کہ میں افاقہ پا جاؤں گا اور تندرست ہو جاؤں گا، حالانکہ اسی بیماری میں اسے موت آجاتی ہے اور اسے توبہ کی توفیق نہیں ہوتی۔ اللہ ہم سب کو سمجھ بوجھ عطا فرمائے۔

## قنوتِ نازلہ کا حکم اور ادائیگی کا طریقہ

موجودہ زمانے میں قتل وغارت گری اتنی زیادہ عام ہو چکی ہے کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ ارشاد روز روشن کی طرح واضح ہو کر سامنے آجاتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: **والذی نفسی بیدہ! لا تذھب الدنیا حتی یاتی علی الناس یوم لا یدری القاتل فیھم قتل، ولا المقتول فیم قتل۔** (رواہ مسلم، رقم الحدیث: ۲۹۰۸، ص: ۱۱۸۲، دار السلام)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ”اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے کہ یہ دنیا ختم نہیں ہوگی یہاں تک کہ ایک ایسا دن آجائے کہ قاتل کو یہ معلوم نہیں ہوگا کہ وہ کس وجہ سے قتل کر رہا ہے اور نہ ہی مقتول کو معلوم ہوگا کہ اسے کس جرم میں قتل کیا گیا؟“۔

اور پھر اسی پر بس نہیں یہ قتل وغارت اتنی بڑھی کہ اس کا رُخ ایک عالمی طاغوتی منصوبہ کے تحت باقاعدہ طور پر عامۃ الناس سے وارثان انبیاء، علماء اور طلبا کی طرف موڑ دیا گیا، اس میں

کوئی شک نہیں کہ یہ وارثان انبیاء تو شہادت جیسے مرتبہ عظمیٰ پر فائز ہونے والے ہیں، لیکن ان کے قتل کے منصوبے بنانے والے اور اس فعل بد میں شریک ہونے والوں کی بدبختی کے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ وہ ان اہل اللہ کی دشمنی پر کمر بستہ ہیں۔

## برہنہ سر اسلامی تہذیب کے خلاف ہے

یہ ایک حقیقت ہے کہ مسلمانوں بالخصوص نوجوانوں میں دینی احکام اور اسلامی تہذیب کا احترام دن بہ دن کم ہوتا جارہا ہے، اس کے برخلاف مغربی تہذیب کو عام کرنے کی کوششیں چوطرف سے اور مختلف ذرائع سے عام ہوتی جارہی ہیں۔ نتیجتاً ایک ٹوپی ہی کیا سارا لباس بلکہ پوری معاشرت ہی اسلامی خصوصیات وامتیازات سے محروم ہوگئی ہے۔ یہ صورت حال افسوسناک ضرور ہے مگر تہذیبی تصادم اور مغرب کے ناحق دباؤ نیز عالم اسلام کی تہذیبی مغلوبیت کے مدنظر تعجب خیز بالکل نہیں ہے۔ تعجب صرف اس پر ہوتا ہے کہ بعض جدید وغیر معتبر افکار کے حاملین اور یورپ سے درآمدہ فیشنوں کو کلیین چٹ بلکہ اسلامک لیبل کس طرح دیدیتے ہیں؟ بیماری حد سے بڑھ جائے اور بدعملی قابو سے نکل جائے تو اسے صحت اور نیکی کا نام دے کر قبول کرلینا اور بڑھاوا دینا کسی عقل مند کے نزدیک صحیح نہیں ہوسکتا۔

برہنہ سر رہنے یا نماز پڑھنے کا چلن انگریزوں کی آمد سے پہلے مسلم معاشرہ میں کہیں نظر نہیں آتا، علماء وصلحاء تو سر ڈھانک کر رہتے ہی تھے، عام شرفاء بھی اسے تہذیب وشرافت کا لازمہ سمجھتے تھے۔

امام ابن جوزی تلبیس ابلیس میں فرماتے ہیں: ''سمجھ دار آدمی سے یہ بات پوشیدہ نہیں ہے کہ سر کا کھلا رکھنا بری بات اور ناپسندیدہ حرکت ہے، کیونکہ اس میں ترک ادب اور شرافت کی خلاف ورزی پائی جاتی ہے''۔

شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ غنیۃ الطالبین میں فرماتے ہیں: ’’ننگے سر لوگوں میں گھومنا پھرنا (مسلمانوں کے لئے) مکروہ ہے‘‘۔ (بحوالہ فتاویٰ رحیمیہ: ۱۵۰/۸)

ہندوستانی مسلمانوں میں برہنہ سری انگریزوں کی آمد کے بعد اور عالم عرب میں مغربی ممالک سے تعلقات کے بعد وجود میں آئی ہے۔ لیکن یہ تقلید فرنگ شروع میں صرف دفتروں، کالجوں اور بازاروں تک محدود تھی، مذہبی مجلسوں میں اور مسجدوں میں لوگ اس طرح شرکت کو سخت معیوب سمجھتے اور اس سے احتراز کرتے تھے۔ گویا یہ پہلا مرحلہ تھا جب کہ مسلمانوں نے اسلامی تہذیب کو اسلامی سرگرمیوں کے ساتھ مخصوص کر کے انگریزی تہذیب کو زندگی کے بقیہ مرحلوں میں اختیار کر لیا تھا۔ پھر جب طبیعتیں اس اجنبی تہذیب سے مانوس ہوگئیں اور ایک نسل گذر گئی تو اگلی نسل کے لئے یہ جدید کلچر ہی پسندیدہ کلچر بن گیا اور سابقہ تہذیب اجنبی سی ہوگئی۔

اب جدید تعلیم یافتہ طبقے میں ٹوپی پہننا ایسا ہی معیوب ہو گیا ہے جیسے چند سال قبل ننگے سر رہنا معیوب تھا، یہ سب تہذیب جدید یا یہودیوں کی عالمی واحد تہذیب (یعنی گلوبلائزیشن) کی کوششوں کی دین ہے۔ لیکن جیسا کہ میں نے عرض کیا علمائے دین اور امت کے مصلحین کا کام بہرصورت اسلامی ثقافت اور تہذیب کا تحفظ کرنا اور قوم کے اندر اس کے شعور کو باقی رکھنے کی فکر کرتے رہنا ہے، چاہے قوم اس کو تسلیم کرے یا نہ کرے۔ ہر زمانہ میں ایسا ہی ہوتا رہا ہے بلکہ جب ایسا نہ ہوا تو اللہ تعالیٰ نے سخت پکڑ فرمائی، قرآن کریم میں اس کی بے شمار مثالیں موجود ہیں اس لئے بطور اتمام حجت کے یہ چند سطریں تحریر کی جا رہی ہیں۔

قرآن کریم میں خود نماز و عبادت کے لئے مکمل لباس اور کامل زینت اختیار کرنے کی ترغیب موجود ہے، سورۃ الاعراف میں ارشاد ربانی ہے: ’’یبنی آدم خذوا زینتکم عند کل مسجد‘‘ یہ اگر

چہ برہنہ بدن کعبۃ اللہ کا طواف کرنے والوں کو دی گئی ہدایت ہے مگر مفسرین کرام نے ''کل مسجد'' کے عموم سے یہی سمجھا ہے کہ اس میں نمازوں اور دیگر عبادات کے ادا کرنے اور مقدس مقامات پر جانے کے لئے بھی مکمل لباس اختیار کرنا داخل وشامل ہے۔ اور کل لباس میں جہاں کرتا پاجامہ داخل ہے وہیں ٹوپی یا عمامہ بھی شامل ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا برہنہ سر رہنا یا نماز پڑھانا ثابت نہیں ہے۔ مشہور حسن سلمان نے ''الدین الخالص'' سے نقل کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے حالت احرام کے علاوہ ننگے سر نماز پڑھانے کا کوئی ثبوت نہیں ہے اگر آپ نے پڑھائی ہوتی تو احادیث میں ضرور منقول ہوتا، اگر کسی کو اس کے ثبوت کا دعویٰ ہے تو دلیل اس کے ذمہ ہے۔ والحق احق ان یتبع۔ (القول المبین، ص، ۵۷)

متعدد روایتوں میں آپ کے سر مبارک کا عمامہ یا ٹوپی سے آراستہ ہونا مروی ہے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ سفید ٹوپی استعمال فرماتے تھے۔ (شعب الایان: ۱۳/۲۵۶)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی اسی طرح منقول ہے۔ (جامع صغیر: ۲/۱۲۰)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ٹوپی عمامے کے تحت بھی اور بغیر عمامے کے بھی استعمال فرماتے تھے۔ (جامع صغیر: ۲/۱۲۰)

حضرت ابو قرصافہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ایک ٹوپی دے کر اس کے استعمال کی ہدایت دی تھی۔ (فتح الباری: ۱۰/۲۲۳)

جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم مرض الوفات میں آخری خطبہ دینے کے لئے مسجد میں تشریف لائے تھے تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا سر مبارک عمامہ یا سرخ پٹی سے ڈھکا ہوا تھا۔ (بخاری: ۱/۵۳۶)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تین ٹوپیاں تھیں ایک کنٹوپ بھی تھی جسے سفر میں استعمال فرماتے تھے۔ (تخریج احادیث الاحیاء، ۶/۱۱۰)

ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''آپ صلی اللہ علیہ وسلم عمامہ باندھتے تھے اس کے نیچے ٹوپی بھی پہنتے تھے، کبھی بغیر ٹوپی کے بھی عمامہ باندھتے تھے، کبھی بغیر عمامہ کے صرف ٹوپی بھی پہن لیتے تھے۔ (زادالمعاد: ۵۱)

یہی بات حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایتاً بھی منقول ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ٹوپی استعمال فرماتے تھے عمامے کے ساتھ بھی بنا عمامے کے بھی۔ (جامع صغیر: ۲/۱۲۰)

یہ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول اور عادت شریفہ تھی۔ احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانے میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عام رواج بھی یہی تھا کیوں نہ ہوتا؟ وہ لوگ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر ہر ادا کے عاشق اور اس کے متبع تھے۔ بخاری شریف میں ہے کہ جب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے محرم کے بارے میں پوچھا گیا کہ وہ کون کون سے کپڑے پہن سکتا ہے؟ تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''قمیص، شلوار، عمامہ اور ٹوپی نہ پہنے''۔ (بخاری: ۲/۴۴)

معلوم ہوا کہ ٹوپی کا پہننا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے معاشرہ کی عام بات تھی، تب ہی تو آپ نے دوسرے لباس کے ساتھ اس کا بھی ذکر فرمایا۔ فلتان بن عاصم سے مروی ہے کہ جب وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ملنے کے لئے پہونچے تھے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو کپڑوں اور ٹوپیوں میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تھا۔ (مجمع الزوائد: ۲/۱۸۴)

اسی طرح ترمذی میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے شہید کی فضیلت بیان کرتے ہوئے بتلا رہے تھے کہ اس کے بلند ترین مقام کو یوں سر اٹھا کر دیکھا جائے گا، جب آپ نے سر پیچھے کیا تو ٹوپی سر سے گر گئی۔ (ترمذی: ۳/۲۴۱)

اس کے علاوہ متعدد صحابہ کرام رضی اللہ عنہ اور تابعین عظام کے بارے میں روایات موجود ہیں کہ وہ ٹوپی کا استعمال فرمایا کرتے تھے۔ بخاری شریف میں ہے حضرت انس رضی اللہ عنہ ریشم کی ٹوپی پہنے ہوئے دیکھے گئے۔ (۲۷۰/۴)

اسی طرح ابواسحاق کے بارے میں ہے کہ انہوں نے نماز کی حالت میں ٹوپی نکال کے رکھی پھر اٹھا کے پہن لی۔ (۵۱۵/۱)

مصنف ابن ابی شیبہ میں تو متعدد احادیث موجود ہیں، مثلاً جلد دوم کتاب الصلوٰۃ میں حضرت شریح، اسود، عبداللہ ابن زید، سعید ابن جبیر، علقمہ، مسروق کے بارے میں اور جلد ۱۲ کتاب اللباس میں حضرت علی بن حسین رضی اللہ عنہ، حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ، حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ، ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ اور ضحاک رضی اللہ عنہ کے بارے میں ٹوپیوں کا استعمال کرنا منقول ہے۔ اسی طرح حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے بخاری شریف میں مروی ہے کہ صحابہ کرام ٹوپیوں اور عمامے کی کوروں پر سجدہ کرلیا کرتے تھے۔ (بخاری: ۲۳۲/۱)

اس سے تو صحابہ کرام کا عموم استعمال صراحتاً معلوم ہوگیا۔ فتح الباری میں عبداللہ بن ابی بکر سے مروی ہے کہ قرآن کریم کے تمام قراء (صحابہ) کے پاس ٹوپیاں ہوا کرتی تھیں۔ (۳۵۴/۱۶)

اسی لئے ابن عربی فرماتے ہیں: ”ٹوپی انبیاء، صالحین واولیاء کے لباس میں داخل ہے۔ سر کی حفاظت کرتی ہے اور عمامہ کو جماتی ہے، جو کہ سنت ہے۔ البتہ سر سے چمٹی ہوئی ہو بلند نہ ہو، البتہ اگر آدمی بخارات دماغ کے خروج کی ضرورت محسوس کرے تو سوراخ دار بلند ٹوپی بھی پہن سکتا ہے۔“ (فیض القدر: ۲۹۹/۵)

فتح الباری کتاب الحج میں محرم کے لئے سر ڈھانکنے کے متعدد طریقے کا ذکر کر کے ان کے احکام بیان کئے گئے ہیں۔(۱۸۶/۵)

جس سے اتنا تو معلوم ہو ہی جاتا ہے کہ سر ڈھانکنا قدیم رواج ہے۔مذکورہ بالا احادیث وآثار جن میں بعض صحیح اور بعض ان کی مؤید ہیں یہ بتلا رہی ہیں کہ سر کو ڈھکنا یعنی ٹوپی یا عمامہ سے آراستہ رکھنا بالخصوص نماز کے اندر برہنہ سری سے بچنا اسلامی تہذیب کا حصہ اور مسنون لباس میں داخل وشامل ہے۔اس کے برخلاف ٹوپی نہ پہننے یا برہنہ سر رہنے کی ترغیب وفضیلت کا کوئی ثبوت نہیں ہے۔نہ صحیح حدیثوں میں نہ ہی ضعیف روایتوں میں۔پس معلوم ہوا کہ موجودہ زمانے کا یہ فیشن اور سلفیوں کا چلایا ہوا چلن غیر اسلامی اور ناپسندیدہ ہے جس سے احتیاط کرنا ضروری ہے۔ جہاں تک ان لوگوں کا ان روایتوں سے استدلال کرنے کا تعلق ہے جن میں ایک اور دو کپڑوں میں نماز پڑھنے کا ذکر ہے۔وہ یا تو وقتی ضرورت پر محمول ہے یا بیان جواز کے لئے ہے ،ورنہ دوامی معمول نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا سر ڈھانک کر رہنا ہی ہے۔ بالخصوص نمازوں میں تو کبھی ننگے سر امامت فرمائی ہی نہیں۔

## اہل حدیث کے یہاں بھی ننگے سر نماز پڑھنا مکروہ ہے

شیخ ناصر الدین البانی ایک بڑے عالم گذرے ہیں ۔سلفی علماء اور عوام انہیں خاتمۃ المحدثین سمجھتے ہیں، چونکہ ننگے سر کا کلچر اسی طبقے سے عام ہو رہا ہے بلکہ باقاعدہ کیا جا رہا ہے ان کی چشم کشائی کے واسطے شیخ کی تحقیق ذیل میں نقل کی جا رہی ہے وہ فرماتے ہیں:

’’جہاں تک ہماری تحقیق کا تعلق ہے تو ہمارے نزدیک ننگے سر نماز پڑھنا مکروہ ہے۔اس

لئے کہ نماز کا مکمل ہیئت اسلامی میں ادا کرنے کا پسندیدہ ہونا سب کے نزدیک مسلم ہے۔ کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''اللہ تعالیٰ اس بات کا سب سے زیادہ مستحق ہے کہ اس کے لئے اپنے آپ کو سنوارا جائے، نیز ننگے سر رہنے کی عادت ڈال لینا، یا بازاروں میں ننگے سر گھومنا یا مقامات عبادت میں ننگے سر داخل ہونا سلف صالحین کے مبارک عرف میں ہیئت حسنہ کے خلاف اور غیر اسلامی تہذیب کا امتیاز ہے، جو کفار کے بلاد اسلامیہ میں داخل ہونے کے بعد شائع ہوا ہے، وہاں کے مسلمانوں نے بلا دلیل شرعی ان بری عادتوں کو قبول کر کے اس مسئلے میں اسی طرح بعض اور تہذیبی مسائل میں بھی اپنے بڑوں کی تقلید ترک کر دی ہے پس یہ نئی رسم اس لائق نہیں ہے کہ اسلام کے سابقہ عرب اور طریقے کے مقابل بن سکے اور نہ ہی اس رسم کی وجہ سے ننگے سر نماز پڑھنے کا جواز نکالا جا سکتا ہے''۔

اس کے بعد بعض علماء کے غلط استدلال کی تردید کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''جہاں تک مصر کے بعض علماء کا حج کے دوران سر کھلے رکھنے اور اسی طرح نماز پڑھ لینے سے استدلال کا تعلق ہے تو یہ بات بالکل واضح ہے کہ ان کا قیاس قیاس مع الفارق ہونے کی وجہ سے فاسد ہے۔ اس لئے کہ اولاً تو وہ مناسک حج کے ساتھ خاص ہے اور شعار حج میں سے ہے اس کو عام نہیں کیا جا سکتا۔ اور اگر اس سے ہر حال میں سر کھلے رکھ کر نماز پڑھنے کا ثبوت نکل سکتا ہے تو پھر وجوباً ماننا پڑے گا جوازاً نہیں، کیوں کہ احرام میں سر کھلا رکھنا واجب ہے، یعنی ننگے سر نماز پڑھنے کو واجب کہنا پڑے گا، جو کوئی نہیں کہتا۔ پس یہ ایسا الزام ہے کہ ان لوگوں کو اپنے قیاس فاسد سے رجوع کے علاوہ کوئی چارہ نہیں ہے، ہمیں امید ہے کہ یہ علماء اپنی غلطی سے رجوع کر لیں گے۔ (تمام المنة فی التعلیق علی فقہ السنة: ۶۵/۱۶۴)

نوٹ: ہم نے اس سلسلہ میں فقہائے کرام کے موافق اور فقہی احکام اس لئے نقل نہیں کئے کہ جس طبقے کو متوجہ کرنا مقصود ہے اس کی نظر میں اس کا کوئی مقام اور احترام نہیں ہے۔ ورنہ فقہاء کرام بلکہ غیر مقلدین کے معتبر و معتدل علمائے کرام کے فتاویٰ بھی اسی کی تائید کرتے ہیں۔

## جہنم میں لے جانے والے گناہ

’بڑی خرابی ہے اُس شخص کی جو پیٹھ پیچھے دوسروں پر عیب لگانے والا، (اور) منہ پر طعنے دینے کا عادی ہو، جس نے مال اِکٹھا کیا ہو اور اُسے گنتا رہتا ہو۔ وہ سمجھتا ہے کہ اُس کا مال اُسے ہمیشہ زندہ رکھے گا۔ ہرگز نہیں! اُس کو تو ایسی جگہ میں پھینکا جائے گا جو چورا چورا کرنے والی ہے۔ اور تمہیں کیا معلوم وہ چورا چورا کرنے والی چیز کیا ہے؟ اللہ کی سلگائی ہوئی آگ، جو دلوں تک جا چڑھے گی۔ یقین جانو! وہ اُن پر بند کردی جائے گی، جبکہ وہ (آگ کے) لمبے چوڑے ستونوں میں (گھرے ہوئے) ہوں گے۔‘‘ (سورۃ ’’الھُمَزَۃ)

’’وَیْلٌ‘‘ کے معنی بربادی، بڑی خرابی اور عذاب کے ہیں، نیز جہنم کی ایک وادی کا نام بھی ’’وَیْل‘‘ ہے، یعنی جو حضرات تین گناہوں (غیبت، کرنے، طعنہ دینے اور ناحق مال جمع کرنے) میں مبتلا ہیں، انہیں جہنم کی ’’وَیْلٌ‘‘ نامی وادی میں ڈالا جائے گا۔ سورۃ الماعون میں مذکور ہے کہ نمازوں میں کوتاہی کرنے والوں کو بھی جہنم کی اسی وادی میں ڈالا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کی حفاظت فرمائے۔

’’ھُمَزَۃٌ‘‘ اور ’’لُمَزَۃٌ‘‘ مبالغہ کے صیغہ ہیں۔ ’’ھَمْزٌ‘‘ کے معنی اشارہ بازی کرنے کے اور ’’لَمْزٌ‘‘ کے معنی عیب لگانے یا طعنہ دینے کے ہیں۔ کسی شخص کا مذاق اُڑانا، کسی کا عیب نکالنا، کسی کی پیٹھ پیچھے برائی کرنا یعنی غیبت کرنا، اسی طرح کسی کو طعنہ دینا، کسی کو ذلیل کرنا اور برا بھلا کہنا، یہ

ساری شکلیں اس آیت کے تحت داخل ہیں اور یہ سب گناہِ کبیرہ ہیں، جن سے بچنا ہر شخص کے لیے ضروری ہے۔ ان گناہوں میں مبتلا ہونے والے اشخاص کو جہنم میں سخت عذاب دیا جائے گا، اگر موت سے قبل حقیقی توبہ نہیں کی۔

غرض یہ کہ اللہ کے بندوں میں بدترین لوگ وہ ہیں جو چغل خوری کرتے ہیں اور دوستوں و رشتہ داروں کے درمیان جھگڑا کراتے ہیں، شریفوں کی پگڑیاں اُچھالتے ہیں اور بے گناہ لوگوں کے عیب تلاش کرتے رہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ سورۃ الحجرات، آیت: ۱۱ میں ارشاد فرماتا ہے کہ:

نہ مرد دوسرے مردوں کا مذاق اُڑائیں، ہوسکتا ہے کہ وہ جن کا مذاق اُڑا رہے ہیں خود اُن سے بہتر ہوں، اور نہ عورتیں دوسری عورتوں کا مذاق اُڑائیں، ہوسکتا ہے کہ وہ جن کا مذاق اُڑا رہی ہیں خود اُن سے بہتر ہوں۔ اور تم ایک دوسرے کو طعنہ نہ دیا کرو، اور نہ ایک دوسرے کو برے القاب سے پکارو۔ ایمان لانے کے بعد گناہ کرنا بہت بری بات ہے۔ اور جو لوگ ان باتوں سے باز نہ آئیں تو وہ ظالم لوگ ہیں۔''

اس آیت میں ہمیں غیبت کرنے سے منع کیا گیا ہے۔ سب سے پہلے ارشادِ نبوی کی روشنی میں سمجھیں کہ غیبت کیا چیز ہے؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے فرمایا:

''کیا تمہیں معلوم ہے کہ غیبت کیا ہے؟ صحابۂ کرام نے جواب دیا: اللہ اور اس کے رسول زیادہ بہتر جانتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: اپنے بھائی کی اس چیز کا ذکر کرنا جسے وہ ناپسند کرتا ہو۔ کہا گیا: اگر وہ چیزیں اس میں موجود ہوں تو؟ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ: اگر وہ چیز اس کے اندر ہو تو تم نے غیبت کی اور اگر نہ ہو تو وہ بہتان ہوگا۔'' (صحیح مسلم)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اس ارشاد سے معلوم ہوا کہ غیبت کا مطلب یہ ہے کہ دوسرے

لوگوں کے سامنے کسی کی برائیوں اور کوتاہیوں کا ذکر کیا جائے جسے وہ برا سمجھے اور اگر اس کی طرف ایسی باتیں منسوب کی جائیں جو اس کے اندر موجود ہی نہیں ہیں تو وہ بہتان ہے۔ کسی مسلمان بھائی کی کسی کے سامنے برائی بیان کرنا یعنی غیبت کرنا ایسا ہی ہے جیسے مردار بھائی کا گوشت کھانا۔ بھلا کون ایسا ہوگا جو اپنے مردار بھائی کا گوشت کھانا پسند کرے گا۔ اللہ تعالیٰ نے غیبت سے بچنے کا حکم دیا ہے اور اس سے نفرت دلائی ہے، ارشادِ باری ہے:

''تم میں سے کوئی کسی کی غیبت نہ کرے، کیا تم میں سے کوئی بھی اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھانا پسند کرتا ہے؟ تم کو اس سے گھن آئے گی۔ (الحجرات:۱۲)

معراج کے سفر کے دوران حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جنت و دوزخ کے مشاہدہ کے ساتھ مختلف گناہگاروں کے احوال بھی دکھائے گئے، جن میں سے ایک گناہگار کے احوال پیش کرتا ہوں، تاکہ اس گناہ (غیبت) سے ہم خود بھی بچیں اور دوسروں کو بھی بچنے کی ترغیب دیں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ:

''جس رات مجھے معراج کرائی گئی، میں ایسے لوگوں پر گزرا جن کے ناخن تانبے کے تھے اور وہ اپنے چہروں اور سینوں کو چھیل رہے تھے۔ میں نے جبرئیل علیہ السلام سے دریافت کیا کہ یہ کون لوگ ہیں؟ انہوں نے جواب دیا کہ وہ لوگ ہیں جو لوگوں کے گوشت کھاتے ہیں (یعنی ان کی غیبت کرتے ہیں) اور ان کی بے آبروئی کرنے میں پڑے رہتے ہیں۔'' (ابوداود)

الَّذِیْ جَمَعَ مَالاً وَّعَدَّدَہٗ۔ جو ناحق طریقہ سے مال حاصل کر کے گن گن کر رکھتا ہو۔ دیگر آیاتِ قرآنیہ واحادیثِ نبویہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مطلقاً مال کا جمع کرنا گناہ نہیں ہے، بلکہ مال اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں سے ایک بڑی نعمت ہے، جس کے ذریعہ انسان اللہ تعالیٰ کے حکم سے اپنی

دنیاوی ضرورتوں کو پورا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔لیکن شریعتِ اسلامیہ نے ہر شخص کو مکلف بنایا ہے کہ وہ صرف جائز وحلال طریقہ سے ہی مال کمائے، کیونکہ کل قیامت کے دن ہر شخص کو مال کے متعلق اللہ تعالیٰ کو جواب دینا ہوگا کہ کہاں سے کمایا یعنی وسائل کیا تھے؟ اور کہاں خرچ کیا؟ یعنی مال سے متعلق حقوق العباد یا حقوق اللہ میں کوئی کوتاہی تو نہیں کی؟ غرض یہ کہ حصولِ مال کے لیے کوشش اور جستجو کرنا، نیز مستقبل کی ضروریات کو پورا کرنے کے لیے مال جمع کرنا مذموم نہیں ہے، اگر مال کو جائز وسائل سے حاصل کیا جا رہا ہے اور حقوق کی ادائیگی مکمل کی جا رہی ہے۔

**يَحْسَبُ أَنَّ مَالَهُ أَخْلَدَهُ**۔ مال کی محبت میں وہ اس طرح منہمک ہو گیا کہ وہ آخرت کو بھول گیا، اور اس کے اعمال سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ وہ یہ سمجھ رہا ہے کہ میں ہمیشہ زندہ رہوں گا، حالانکہ ہر چیز فنا ہونے والی ہے، سوائے اللہ کی ذات کے۔ حکومت اللہ ہی کی ہے، اور اُسی کی طرف ہم سب کو لوٹ کر جانا ہے۔ انسان جہاں بھی ہوگا، ایک نہ ایک دن موت اُسے جا پکڑے گی، چاہے وہ مضبوط قلعوں میں ہی کیوں نہ رہ رہا ہو۔ ہر شخص کا مرنا یقینی ہے، لیکن موت کا وقت اور جگہ سوائے اللہ کی ذات کے کسی بشر کو معلوم نہیں، چنانچہ بعض بچپن میں، تو بعض عنفوانِ شباب میں اور بعض ادھیڑ عمر میں، جبکہ باقی بڑھاپے میں داعیِ اجل کو لبیک کہہ جاتے ہیں۔

بعض صحت مند تندرست نوجوان سواری پر سوار ہوتے ہیں، لیکن اُنہیں نہیں معلوم کہ وہ موت کی سواری پر سوار ہو چکے ہیں، لہٰذا ہمیں توبہ کر کے نیک اعمال کی طرف سبقت کرنی چاہیے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

پانچ اُمور سے قبل پانچ اُمور سے فائدہ اُٹھایا جائے: بڑھاپا آنے سے قبل جوانی سے، مرنے سے قبل زندگی سے، کام آنے سے قبل خالی وقت سے، غربت آنے سے قبل مال سے، بیماری سے قبل صحت سے۔

**كَلَّا لَيُنۢبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ۔** ہرگز نہیں! اُس کو تو ایسی جگہ میں پھینکا جائے گا جو چورا چورا کرنے والی ہے۔ ''**الْحُطَمَة**'' یہ بھی مبالغہ کا صیغہ ہے، یعنی چورا چورا کر دینے والی۔

یہ کیا چیز ہے؟ یہ سوال اس کی ہولناکی بیان کرنے کے لیے ہے کہ یہ کوئی معمولی چیز نہیں ہے، بلکہ اس پوری کائنات کے پیدا کرنے والے کی بھڑکائی ہوئی آگ ہے۔

## بنی اسرائیل کے ایک عابد وزاہد کی پانچ سو سال کی عبادت کا عجیب واقعہ

حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ (م 1403ھ/ 1983ء) فرماتے ہیں۔

حدیث پاک میں ایک واقعہ نقل کیا گیا ہے بنی اسرائیل کے ایک عابد وزاہد شخص کا، اور یہ حدیث علّامہ جلال الدین سیُوطی رحمہ اللہ نے نقل کی ہے۔

بنی اسرائیل میں ایک بہت بڑا عابد وزاہد شخص تھا، رات دن اللہ کی عبادت کرتا تھا۔ چونکہ صاحبِ عیال تھا، اس لئے کمانے کا بھی کچھ دھندا تھا، دُکان کی صورت میں تھوڑی سی تجارت تھی مگر اس کا دل اس سے اُلجھا تھا اور چاہتا تھا کہ یہ سب کچھ نہ ہو، بس ہر وقت عبادت میں ہی لگا رہوں مگر سوچتا کہ بیوی بچوں کا کیا کرے بہر حال ایک دن اسے جذبہ آیا اور ساری تجارت و دولت کو اس نے بیوی بچوں کے نام کیا اور خود فارغ ہو گیا اور سب سے رخصت ہو کر سمندر کے بیچ میں پہنچ گیا۔ وہاں ایک ٹیلہ تھا، اس میں ایک چھوٹی سی جھونپڑی باندھی کہ اب ہر وقت اس میں بیٹھ کر اللہ کی عبادت میں مصروف رہوں گا (ان مذاہب میں رہبانیّت جائز تھی یعنی ساری دنیا کو آدمی چھوڑ چھاڑ کر ایک کونے میں جا بیٹھے، اسلام نے اس کی اجازت نہیں دی) یہ شخص اپنے مذہب کے مطابق جا کر بیٹھ گیا گویا اس نے بڑی بھاری عبادت کی چونکہ مخلص تھا اور صاحبِ دل تھا اس لئے سمندر کے بیچ والے ٹیلے پر جہاں کوئی جہاز کشتی وغیرہ نہ آ جا سکے۔

حق تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے ایک میٹھا چشمہ جاری کر دیا اور اُسی ٹیلہ پر ایک انار کا درخت اُگا دیا اس عابد کا کام یہ تھا کہ روزانہ ایک انار کھالیا اور ایک کٹورہ پانی لیا اور چوبیس گھنٹے عبادت میں مصروف۔

دن رات اسی طرح گزرتے گئے اس کی عمر پانچ سو برس ہوئی اور یہ پانچ سو برس اسی شان سے گُزرے، اب اس کے انتقال کا وقت آیا اس نے حق تعالیٰ سے درخواست کی کہ اے اللہ تیرا فضل تھا کہ تو نے مجھے عبادت میں لگایا، اب میری خواہش ہے کہ مجھے سجدے کی حالت میں موت دیجئے تا کہ میرا خاتمہ عبادت کے اُوپر ہو اور دوسری درخواست یہ ہے کہ سجدے کی حالت میں میرے بدن کو قیامت تک محفوظ رکھئے گا، نہ زمین کھائے اور نہ کیڑے مکوڑے کھائیں تا کہ قیامت تک میں تیرا عبادت گزار بندہ ہی سمجھا جاؤں حق تعالیٰ نے اس کی دونوں دعائیں قبول فرمائیں۔

عین نماز کے اندر سجدے کی حالت میں انتقال ہوا اور اس کا بدن محفوظ ہے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ آج تک محفوظ ہے لیکن حق تعالیٰ نے اس ٹیلے کے اوپر بڑے بڑے گنجان درخت ایسے اگا دیئے ہیں کہ وہاں تک جاتے ہوئے ہیبت کھاتے ہیں اس لئے وہاں کوئی نہیں جاتا ہے، مگر بدن آج تک محفوظ ہے اور قیامت تک محفوظ رہے گا۔ وہاں نہ کوئی جانور جاتا اور نہ کوئی انسان جاتا ہے۔ اسی حالت میں حق تعالیٰ کے سامنے اس کی پیشی ہوگی، حق تعالی ارشاد فرمائیں گے کہ اے بندے میں نے اپنے فضل وکرم سے تجھے بخشا اور تجھے بڑے مقامات دیئے جنت میں جا، آرام کر، وہ بندہ عرض کرے گا کہ اے اللہ میں نے تو ساری عمر تیری عبادت میں گزاری پھر بھی تیرے فضل سے جنت میں جاؤں گا؟ میں تو اپنی عبادت کے بدلے جنت میں جا رہا ہوں، اللہ فرمائیں گے کہ نہیں ہم اپنے فضل سے جنت میں بھیج رہے ہیں وہ پھر کہے گا کہ

نہیں اے اللہ پھر میری عبادت کس کام آئے گی میں تو اپنی عبادت کے بدلے جنت میں جا رہا ہوں، اللہ حکم دیں گے اسے جہنم کے قریب لے جا کر کھڑا کر دو، جہنم میں داخل نہ کرنا اسے اتنی دور رکھو کہ جہنم کا راستہ وہاں سے پانچ سو برس کا ہو ملائکہ اسے لے جائیں گے اور لے جا کر کھڑا کر دیں گے جہنم کی طرف سے ایک گرم ہوا اور آگ کی لپٹ آئے گی اس کی وجہ سے وہ سر سے پاؤں تک خشک ہو جائے گا اور اس کی زبان پر کانٹے کھڑے ہو جائیں گے اور پیاس پیاس چلانا شروع کر دے گا اس وقت غیبی ہاتھ ظاہر ہو گا جس میں ٹھنڈے پانی کا کٹورا ہو گا، یہ عابد دوڑے گا اور کہے گا کہ اے خدا کے بندے یہ پانی مجھے دے دے میں بالکل مرنے کے حال میں ہوں- آواز آئے گی کہ پانی کا کٹورا تو تجھے ملے گا لیکن اس پانی کے کٹورے کی قیمت ہے مفت نہیں ملے گا۔ وہ پوچھے گا اس کی کیا قیمت ہے؟

کہا جائے گا اس کی قیمت خالص پانچ سو سال کی عبادت ہے وہ اگر کوئی پیش کر دے تو یہ پانی کا کٹورا اسے مل جائے گا۔

وہ عابد کہے گا کہ میرے پاس ہے پانچ سو برس کی عبادت۔

وہ عبادت دے کر پانی کا کٹورا لے لے گا، پانی پی کر کچھ جان میں جان آئے گی۔

حق تعالیٰ فرمائیں گے اسے واپس لاؤ پھر اس کی پیشی ہو گی حق تعالیٰ دریافت فرمائیں گے کہ اے بندہ تیری پانچ سو سال کی عبادت کے صلے میں تو تم آزاد ہو گئے پانچ سو برس کی عبادت کے بدلہ ایک کٹورا پانی لے لیا اور یہ قیمت تو نے خود تجویز کی لہٰذا اب تو برابر سرابر ہو گیا تیری عبادت کا صلہ تجھے مل گیا۔

اب وہ جو تو نے لاکھوں دانے انار کے کھائے اس ایک ایک دانے کا حساب دے اس کے

بدلے میں کتنی نمازیں پڑھی ہیں؟ کتنے سجدے کئے ہیں اور وہ جو ہزاروں کٹورے پانی کے پیئے ہیں ایک ایک قطرے کا حساب دے اُس پانی کے بدلہ کتنی عبادات کی ہیں؟ اور وہ جو ٹھنڈا سانس لیتا، جس سے زندگی قائم تھی، ایک ایک سانس کا حساب دے کہ اُس کے بدلہ کیا عبادات لیکر آیا ہے؟ اور وہ جو تیری آنکھوں میں ہم نے روشنی دی تھی تو تاحدِ نگاہ ایک ایک چیز کو دیکھتا تھا ایک ایک تارِ نگاہ کا حساب دے اس کے بدلے کتنی نیکیاں لایا ہے؟ پانچ سو برس کی عبادت کا صلہ تو ایک کٹورا پانی ہو گیا اب جو دوسری نعمتیں استعمال کی ہیں، ان کا حساب دے یہ عابد پتھرا جائے گا اور کہے گا کہ بیشک اے اللہ نجات آپ ہی کے فضل سے ہو گی کسی کا عمل کسی کو بھی نجات نہیں دلائے گا حقیقت یہ ہے کہ اگر لاکھوں برس عبادت کرے گا تو وہ بھی ذریعہ نجات نہیں بن سکے گی جب تک کہ فضلِ خداوندی نہ ہو۔ (جواہر پارے جلد اوّل ص 29 / بحوالہ فضائلِ تقویٰ ص 31)

# بڑے بڑے گناہوں میں سے 100 بڑے گناہ

## کبیرہ گناہوں کی تعریف:

ہر وہ گناہ جس کو قرآن، حدیث یا اجماع امت نے کبیرہ گناہ قرار دیا ہو، یا جس گناہ کو عظیم قرار دیتے ہوئے اس پر سخت سزا سنائی گئی ہو۔ یا اس پر کوئی حد مقرر کی گئی ہو یا گناہ کے مرتکب پر لعنت کی گئی ہو یا جنت کے حرام ہونے کا حکم لگایا گیا ہو۔

## کبیرہ گناہوں سے اجتناب کی فضیلت:

فرمان الٰہی ہے (ترجمہ) اگر تم کبیرہ گناہوں سے اجتناب کرو گے تو ہم تمہارے (صغیرہ) گناہوں کو معاف کر دیں گے اور تم کو باعزت مقام (جنت) میں داخل کریں گے۔ (نساء 4 / آیت 31)

مزید فرمایا (ترجمہ): اچھے کام کرنے والوں کو اچھی جزا دی جائے گی وہ لوگ جو بڑے بڑے گناہوں سے دور رہتے ہیں اور فحاشی سے اجتناب کرتے ہیں سوائے لغزشوں کے۔ بے شک تیرا رب بڑی مغفرت والا ہے۔ (النجم/آیت ۳۱)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: پانچ نمازیں، جمعہ سے جمعہ تک، رمضان سے رمضان تک (یہ تمام اعمال) صغیرہ گناہوں کو مٹاتے رہتے ہیں بشرطیکہ کبیرہ گناہوں سے اجتناب کیا جائے۔ (مسلم)

## ذیل میں فرامین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی روشنی میں کبیرہ گناہوں کو پڑھیے

(۱) شرک باللہ۔

(۲) ترکِ نماز۔

کیا میں تمہیں سب سے بڑے کبیرہ گناہ کی خبر نہ دوں، وہ ہے اللہ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا۔ (بخاری)

کفر اور بندے کے درمیان فرق نماز کا چھوڑ دینا ہے۔ (مسلم)

(۳) والدین کی نافرمانی۔

(۴) ناحق قتل کرنا۔

(۵) جھوٹی گواہی۔

کیا میں تمہیں بڑے کبیرہ گناہوں کی خبر نہ دوں؟ وہ ہیں شرک باللہ، والدین کی نافرمانی، جھوٹی گواہی اور کسی انسان کا قتل کرنا۔ (مسلم)

(۶) والدین پر لعنت بھیجنا: بے شک کبیرہ گناہوں میں ایک بڑا گناہ اپنے والدین پر لعنت بھیجنا ہے۔ آپ علیہ السلام سے پوچھا گیا: ---کوئی اپنے والدین پر کیسے لعنت بھیجتا ہے؟

آپ علیہ السلام نے فرمایا: ایک شخص کسی دوسرے کے باپ کو گالی دیتا ہے تو وہ جواب میں اس کے باپ کو گالی دیتا ہے اور اس کی ماں کو برا کہتا ہے۔ (بخاری، مسلم)

(۷ تا ۱۱) سات ہلاک خیز گناہ سات بڑے گناہوں سے بچو۔ (۱) شرک (۲) جادوگری (۳) قتل کرنا (۴) سود کھانا (۵) مال یتیم کو ہڑپ کر جانا (۶) میدان جہاد سے فرار ہونا (۷) مومن اور معصوم عورتوں پر تہمت لگانا۔ (بخاری، مسلم)

(۱۲) ایمان نہ لانا: جنت میں مومن کے علاوہ کوئی نہیں جائے گا۔ (مسلم)

(۱۳) پڑوسی کو ایذا دینا۔ جس شخص کے پڑوسی اس کی برائیوں سے محفوظ نہ ہوں وہ جنت میں داخل نہ ہوگا۔ (مسلم)

(۱۴) متکبر: جن کے دل میں ذرہ برابر تکبر ہوگا وہ جنت میں نہیں جائے گا۔ (مسلم)

(۱۵) چغل خور: جنت میں چغل خور نہیں جائے گا۔ (مسلم)

قیامت کے دن اللہ کے نزدیک بدترین شخص وہ ہوگا جو دو چہرے والا ہوگا۔ یعنی ایک جگہ ایک بات کرتا ہے تو دوسرے لوگوں کے نزدیک بالکل دوسری بات کرتا ہوگا۔ منافق بھی اسی کو کہا جاتا ہے۔ (مسلم)

(۱۶) خودکشی کرنے والا: جس شخص نے زہر پی کر خودکشی کر لی، تو قیامت کے دن وہ ہمیشہ جہنم میں زہر پیتا رہے گا۔ (بخاری، مسلم)

(۱۷) رشتوں کو توڑنے والا: جنت میں قطع رحمی کرنے والا داخل نہ ہوگا، یعنی رشتوں ناتوں کو توڑنے والا۔ (مسلم)

(۱۸) حرام رزق کھانا: جنت میں وہ گوشت داخل نہ ہوگا جو حرام رزق سے نشوونما پاتا ہے۔ (مسند احمد، ابن حبان)

(۱۹ تا ۲۳) احسان جتلانے والا، ہمیشہ شراب نوشی کرنے والا، جادو پر یقین رکھنے والا، جادوگر کاہن، اور تقدیر کو جھٹلانے والا جنت میں داخل نہ ہوگا۔ (مسند احمد)

(۲۴) قرض ادا نہ کرنا: مقروض جب فوت ہوجاتا تو آپ علیہ السلام نے اس کی نماز جنازہ نہیں پڑھاتے، جب تک اس کا قرض ادا نہ کیا جاتا، اور شہید کے متعلق آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ قرض کے سوا باقی تمام گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (مسلم)

(۲۵، ۲۶) مردوں کی مشابہت والیاں اور بے غیرت مرد: اللہ تعالیٰ قیامت کے دن تین قسم کے لوگوں کی طرف نہ نظرِ رحمت سے دیکھے گا اور نہ ہی انہیں جنت میں داخل فرمائے گا۔ (مسلم)

(۱) ماں باپ کا نافرمان، (۲) مردوں کی مشابہت اختیار کرنے والی عورتیں (۳) بے غیرت مرد۔

(۲۷) بوڑھا زانی۔

(۲۸) جھوٹا حکمران۔

(۲۹) متکبر فقیر۔

مسند بزار میں ہے کہ یہ تینوں افراد جنت میں داخل بھی نہ ہونگے۔

(۳۰) غیر مسلم ذمی کو قتل کرنا: جس شخص نے ذمی کو قتل کیا وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں پاسکے گا۔ بے شک جنت کی خوشبو چالیس سال کی مسافت تک پائی جاتی ہے۔ ذمی سے غیر مسلم مراد ہے جو مسلمانوں کے ملک میں رہتا ہو۔ (بخاری)

(۳۱) اپنی رعایا کو دھوکا دینے والا حکمران: کسی شخص کو اللہ تعالیٰ عوام کا نگران بنادے اور اس کی موت کے وقت وہ اپنی عوام کو دھوکا دیتا رہے تو اللہ تعالیٰ اس پر جنت حرام کردیتا ہے۔ (بخاری)

(۳۲) بداخلاق: جنت میں متکبر اور بداخلاق داخل نہ ہو سکے گا۔ (ابوداؤد)

(۳۳) عوام کو مارنے والا۔

(۳۴) عریاں عورتیں۔

جہنمیوں کی دو ایسی اقسام ہیں جو میں نے اب تک دنیا میں نہیں دیکھی، ایک وہ لوگ جن کے پاس کوڑے ہونگے اور وہ لوگوں کو بلا وجہ مارا کریں گے، دوسری وہ عورتیں جو لباس پہن کر بھی عریاں رہتی ہونگی، لوگوں کو مائل کرنے والی، خود بھی مائل ہونے والی، ان کے سر کے ایسے بال ہونگے جیسے بختی اونٹنی کے کوہان۔ یہ جنت میں نہیں جائیں گی، اس کی خوشبو بھی نہ ملے گی، جب کہ جنت کی خوشبو دور دور تک جاتی ہے۔ (مسلم)

(۳۵) پیشاب کے چھینٹے: دو افراد کو قبر میں عذاب ہو رہا ہے اور وہ کسی بڑے گناہ میں نہیں بلکہ ان میں سے ایک پیشاب کے چھینٹوں سے بچتا نہ تھا اور دوسرا بے حد چغل خور تھا۔ یعنی لوگوں میں ان گناہوں کو بڑا نہیں سمجھا جاتا تھا۔ (بخاری)

(۳۶) جھوٹی قسم: اللہ کے ساتھ شرک کرنا اور جھوٹی قسم کھانا گناہ کبیرہ ہے۔ (بخاری)

(۳۷) جھوٹ بولنا: منافق کی تین نشانیوں میں ایک جھوٹ بولنا بھی ہے۔ (مسلم)

(۳۸) زنا کرنا: فرمانِ الٰہی ہے (ترجمہ) زنا کے قریب بھی مت جاؤ، بے شک یہ برا راستہ اور فحش کام ہے۔ (اسراء۱۶/۳۲)

(۳۹) ہم جنس پرستی: فرمانِ الٰہی ہے (ترجمہ) تم یہ بڑا فحش (اغلام بازی) کام کرتے ہو۔ جو تم سے پہلے کسی نے نہ کیا۔ (اعراف/۸۰)

(۴۰) سود خوری: سود کھانے والے، کھلانے والے، سود کا حساب کتاب کرنے والا اور سودی کاروبار کے گواہوں پر لعنت ہو، یہ سب برابر گناہ میں شریک ہیں۔ (مسلم)

(۴۱) زکوٰۃ ادا نہ کرنا: جو شخص اپنے مال کی زکوٰۃ نہیں ادا کرتا تو اس شخص کا مال جہنم کا انگارہ ہوگا جس کے ذریعہ اس کی پیشانی، منہ اور کمر کو داغا جائے گا اور قیامت کا ایک دن دنیا کے پچاس ہزار سال کے برابر ہے۔ (مسلم۔احمد)

(۴۲) جھوٹا خواب بیان کرنا: جس شخص نے جھوٹا خواب بیان کیا تو اس کو قیامت کے دن جو کے دانے دو ٹکڑے کر کے جوڑنے کا حکم دیا جائے گا اور وہ اس کو کبھی نہ جوڑ پائے گا (یعنی اس کو ایسے کام پر مجبور کیا جائے گا جو وہ کر نہیں سکتا نتیجتاً وہ عذاب پائے گا)۔ (مسلم)

(۴۳) جاسوسی کرنا: جس شخص نے کسی قوم کی باتوں کو کان لگا کر سنا اور وہ قوم اس بات کو ناپسند کرتی ہو تو قیامت کے دن اس کے کانوں میں پگھلا ہوا سیسا ڈالا جائے گا۔ یعنی گرم سیسے کی دھات سے عذاب دیا گائے گا۔ (مسلم)

(۴۴) جان داروں کی تصویر کشی کرنا: قیامت کے دن اللہ تعالیٰ مصوّروں کو سخت عذاب دیگا، یعنی جانداروں کی تصاویر اور مجسمے بنانے والے۔ (مسلم)

(۴۵ تا ۴۶) حلالہ کرنا اور کرانا: اللہ تعالیٰ نے حلالہ کرنے اور کروانے والے پر لعنت فرمائی ہے۔ (ابوداؤد، ترمذی)

(۴۷) کسی کا کھانا ضائع کرنا: آدمی کے گناہ گار ہونے کے لئے کافی ہے کہ وہ کسی شخص کا کھانا ضائع کردے اور وہ بھوکا ہو۔ (مسلم)

(۴۸) رشوت: رشوت دینے اور لینے والے پر اللہ تعالیٰ نے لعنت فرمائی ہے۔ (ابوداؤد)

(۵۰) میت پر نوحہ کرنا: دو چیزیں لوگوں میں ایسی ہیں جو کہ کفر ہیں، حسب ونسب میں طعنہ زنی کرنا اور میت پر نوحہ خوانی کرنا۔ (مسلم)

(۵۱)مسلمانوں سے خروج: جو شخص مسلمانوں کی جماعت سے ایک بالشت بھر نکل گیا تو اس نے گویا اسلام کا طوق اپنے گلے سے اتار پھینکا اور جس شخص نے جاہلیت کی دعوت دی تو وہ جہنم کا ایندھن بنے گا اگرچہ وہ نماز و روزہ رکھتا ہو۔ (ترمذی)

(۵۲)جوابازی کرنا: فرمان الٰہی ہے (ترجمہ) (اے نبی علیہ السلام) یہ آپ سے شراب اور جوا کے بارے میں پوچھتے ہیں بتائیے کہ اس میں بڑا گناہ ہے۔ (بقرہ ۲/آیت ۲۱۹)

(۵۳)مسلمان کو گالی دینا اور قتل کرنا: مسلمان کو گالی دینا فسق ہے اور قتل کرنا کفر ہے۔ (بخاری)

(۵۴) نبی پر جھوٹ بولنا: جس شخص نے مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ گھڑا، تو وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے۔ (بخاری)

(۵۵) چوری: اللہ کی لعنت اس چور پر جو انڈہ چراتا ہے پھر اس کا ہاتھ کاٹا جاتا ہے۔ (مسلم)

(۵۶)جان دار کو مارنا: اللہ کی لعنت اس پر جو جاندار کو نشانہ بناتا ہے۔ (مسلم)

(۵۷)بدعتی کو پناہ دینا: اللہ کی لعنت ہے بدعتی کو پناہ دینے والے پر۔ (مسلم)

(۵۸) غیر اللہ کے لئے ذبح کرنا: اللہ کی لعنت ہے غیر اللہ کے لئے ذبح کرنے والے پر۔ (مسلم)

(۵۹ تا ۶۰) کسی غیر کو اپنا باپ یا مالک بنانا: جس شخص نے اپنے باپ کے علاوہ کسی دوسرے کو اپنا باپ بنانے کا دعویٰ کیا اور کسی غلام نے اپنے مالک کو چھوڑ کر دوسرے کو مالک کہا تو اس پر اللہ تعالی، فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ (بخاری)

(۶۱) چہرے کو داغنا: رسول اللہ علیہ السلام نے ایک گدھے کے چہرے کو داغا ہوا دیکھا تو فرمایا کہ جس نے گرم لوہے سے اس کو داغا ہے اس پر لعنت ہو۔ (مسلم)

(۶۲) زمین کی حد بندی: جس شخص نے زمین کی حد بندی کو بدلا (ناجائز قبضہ کیا) اس پر اللہ کی لعنت ہو۔ (مسلم)

(۶۳ غیبت کرنا: فرمان الٰہی ہے (ترجمہ) کوئی کسی کی غیبت نہ کرے کیا تم اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھانا پسند کرو گے۔ (حجرات/آیت ۲۱)

(۶۴) شراب کے شراکت دار: رسول اللہ علیہ السلام نے شراب کی وجہ سے 10 افراد پر لعنت فرمائی، شراب بنانے والا، بنوانے والا، پینے والا، اٹھانے والا، منگوانے والا، پلانے والا، بیچنے والا، کمائی کھانے والا، جس کیلئے خریدی جائے اور خریدنے والا۔ (ترمذی)

(۶۵) چہرے پر نقش و نگار کرنا: چہرے کی جلد کو گودنے اور نقش و نگار بنانے والیوں پر لعنت ہو۔ (بخاری)

(۶۶) بال اکھیڑنا: چہرے کے (بال اکھیڑنے) اور حسن کیلئے دانتوں کے درمیان فاصلہ کرنے والیوں پر لعنت ہو۔ (بخاری)

(۶۸) مصنوعی بال لگانا: مصنوعی بال لگانے اور لگوانے والیوں پر لعنت ہو۔ (بخاری)

(۶۹) عورتوں کی مشابہت: عورتوں اور مردوں میں سے ایک دوسرے کی مشابہت کرنے والوں پر لعنت ہو۔ (بخاری)

(۷۰) قبروں کو سجدہ کرنا: یہود و نصاریٰ پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو انہوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو سجدہ گاہ بنالیا تھا۔ (بخاری)

(۷۱) پانی سے انکار: جو شخص کسی مسافر کو پانی پلانے سے انکار کرے تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن عذابِ دردناک دیگا۔ (مسلم)

(۷۲)قسم کھانے والا تاجر: جھوٹی قسمیں کھانے والا تاجر قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے سخت عذاب میں گرفتار ہوگا اور اللہ اسے نظرِ رحمت سے بھی نہ دیکھے گا۔(مسلم)

(۷۳) بیعت توڑنے والا: جو شخص بیعت دنیاداری کیلئے توڑ دے تو قیامت کے دن وہ بھی عذاب سے دوچار ہوگا۔(مسلم)

(۷۴) تہبند لٹکانا: تکبر کی بنا پر ازار، شلوار کو لٹکانا قیامت کے دن عذاب کا موجب ہوگا۔(مسلم)

(۷۵)روزہ چھوڑنا: رخصت کے بغیر جان بوجھ کر روزہ چھوڑنا اتنا بڑا گناہ ہے کہ پھر ساری زندگی کے روزے کفارہ نہیں بن سکتے۔(احمد)

(۷۶)راہ زنی کرنا: جس شخص نے ہمارے اوپر اسلحہ اٹھایا پھر وہ ہم میں سے نہ ہوگا۔(بخاری)

(۷۷)ارکان اسلام کا ترک کرنا: اسلام کے پانچ ارکان ہیں۔توحید، نماز، زکوٰۃ، حج اور روزہ رکھنا (بخاری) یعنی ان میں سے اگر کسی ایک پر ایمان نہ لایا جائے اور طاقت کے باوجود عمل نہ کیا جائے تو مسلمان نہیں رہے گا۔

(۷۸)خیانت: ایک چادر کی خیانت کرنے والے کو میں نے جہنم میں دیکھا۔(مسلم)

(۷۹) غیر فطری تعلق: وہ شخص ملعون ہے جو اپنی بیوی سے غیر فطری طریقہ سے جماع کرتا ہے۔(یعنی اس کے مقعد میں جماع کرے۔(ابوداود)

(۸۰)ظلم: ظلم کرنے سے ڈرو بے شک دنیا میں ظلم کرنا قیامت کے دن اندھیرے کو بڑھاتا ہے۔(رواہ بخاری)

یعنی جتنا ظلم دنیا میں کرے گا روز قیامت اتنے اندھیرے میں رہے گا۔

(۸۱) لوہے کیساتھ اشارہ کرنا: کسی نے اپنے ساتھی کو لوہے کے ہتھیار سے اشارہ کیا تو فرشتے اس پر لعنت کرتے ہیں۔ (بخاری)

(۸۲) بیت اللہ میں زیادتی کرنا: حرم میں الحاد (ظلم، زیادتی) کرنا اللہ کے نزدیک بدترین ہے۔ (بخاری)

(۸۳) ملاوٹ۔

(۸۴) ریاکاری۔

ملاوٹ کرنے والا ہم میں سے نہیں، ریاکاری کرنے والے کو اللہ قیامت کے دن مشہور کردے گا یعنی اس کی رسوائی کی جائے گی۔ (مسلم)

(۸۵) جادوگر کے پاس جانا: جو شخص جادوگر کے پاس صرف جائے گا تو اللہ چالیس دن تک اس کی نماز قبول نہیں کریگا۔ (مسلم)

(۸۶) سونے کے برتن: سونے اور چاندی کے برتن میں کھانے والے کے پیٹ میں جہنم کی آگ ہوگی۔ (مسلم)

(۸۷) ریشم اور سونا پہننا: سونے اور چاندی اور ریشم کے برتن استعمال کرنا مسلمان مردوں کے لئے ناجائز ہے کافر دنیا میں اور مسلمان آخرت میں استعمال کریں گے۔ (بخاری)

(۸۸) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو گالی دینا: میرے صحابہ رضی اللہ عنہم کو گالی مت دو، انصار صحابہ رضی اللہ عنہم سے منافق بغض کرتا ہے۔ (بخاری)

(۸۹) نمازی کے آڑے آنا: نمازی کے آگے سے گذرنے والا اگر یہ جان لے کہ یہ کتنا بڑا گناہ ہے، تو وہ چالیس برس کھڑا رہنا بہتر سمجھتا۔ (بخاری)

(۹۰) بھگوڑا غلام: مالک سے فرار ہونے والا غلام کفر کرتا ہے حتیٰ کہ وہ واپس لوٹ آئے۔ (مسلم)

(۹۱) گمراہی کی دعوت: جو گمراہی کی دعوت دے تو عمل کرنے والوں کا گناہ بھی داعی پر ہوگا مزید یہ کہ پیروکاروں کے گناہ میں کمی نہیں آئے گی۔ (مسلم)

(۹۲) ہم بستری کے راز: اللہ کے نزدیک بدترین وہ میاں بیوی ہیں جو اپنے ازدواجی تعلقات کے راز کو افشاء کریں۔ (مسلم)

(۹۳، ۹۴) مدینہ میں بدعت اور بدعتی کو پناہ دینا: مدینہ حرمت وعزت والی جگہ ہے جو شخص یہاں بدعت رائج کرے یا بدعتی کو پناہ دے تو اس پر اللہ تعالیٰ، فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ (بخاری)

(۹۵) مسلمان کا ذمّہ: کسی نے مسلمان کا دیا ہوا ذمّہ (معاہدہ) توڑا تو اس پر اللہ تعالیٰ، فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ (بخاری)

(۹۶) اللہ پر قسم کھانا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ جس شخص نے قسم کھائی کہ میں فلاں کو نہیں بخشوں گا تو میں فلاں شخص کو بخش دوں گا اور قسم والے کو پکڑ لوں گا۔ (مسلم۔حدیث قدسی)

(۹۷) جمعہ کی نماز چھوڑنا: لوگ جمعہ چھوڑنے سے باز آجائیں وگرنہ اللہ تعالیٰ ان کے دلوں پر مہر لگا دے گا اور ان کو غافل بنا دے گا۔ (مسلم)

(۹۸،۹۹) عورتوں کا کثرت سے لعن طعن کرنا اور شوہر کی نافرمانی کرنا: اے عورتو! صدقہ کرو بے شک میں نے اکثر اہل جہنم عورتوں کو دیکھا ہے۔ پوچھا کیوں؟ فرمایا تم کثرت سے لعنت کرتی ہے اور شوہروں کی نافرمانی کرتی ہو۔ (بخاری)

(۱۰۰) شوہر کی ناراضگی: جب کوئی شوہر اپنی بیوی کو بستر پر بلائے اور وہ انکار کرے اور شوہر ناراضگی میں رات گذار دے تو اس عورت پر فرشتوں کی لعنت صبح تک جاری رہتی ہے۔ (بخاری)

☆☆☆☆☆

## سحر، ساحرین، جنات اور شیاطین سے نجات کا مجرب نسخہ

سلسلہ کے تمام حضرات اس مضمون کو بار بار پڑھ کر حرزِ جان بنالیں اور پورا پورا استفادہ کریں۔

﴿حضرت حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے نہایت قیمتی ملفوظات﴾

### ﴿جنات کیسے بھاگتے ہیں؟﴾

**فرمایا:** سالک طریقت کی پیشانی کے نور سے مومن جنات گرویدہ و دیگر جنات وشیاطین بھاگ جاتے ہیں، یہ نور ازلی ہوتا ہے، ہر پریشانی میں موجود ہوتا ہے، لیکن مستور ہوتا ہے، نفس کی کدورت کی جھلی اس نور کو محجوب کئے ہوتی ہے۔

نفس جب کدورت سے پاک ہوتا ہے تو یہ نور منور ہو جاتا ہے، جگمگا اٹھتا ہے، ورنہ کسی اور طرح یہ حجاب نہیں اٹھ سکتا، بھاویں سوسو حیلے کرو، قرآن کریم کی تلاوت کے نور کا جلال جنات وشیاطین کو جلا دیتا ہے، کوئی بھی تاب نہیں لاسکتا۔

### ﴿قرآن شریف شیطان کو کیسے جلاتا ہے﴾

**فرمایا:** سالک جب قرآن شریف کی تلاوت میں محو ہوتا ہے قرآن مجید کے نور کے جلال سے ہمزات شیاطین لاغر نحیف اور بے بس ہو کر توبہ توبہ کرنے لگتے ہیں، قرآن کریم کی تلاوت کے نور کا جلال شیطان کو جلا دیتا ہے، تلاوت قرآن، نماز، ذکر ان تینوں میں ہر مرض سے کلی شفاء ہے، ان تینوں کی کثرت مساوی ہو یہی سلف صالحین کا نسخۂ کیمیا ہے۔

## شیطان سے بچنے کا ہتھیار

**فرمایا:** دیکھئے بیت اللہ، اللہ تعالیٰ کا گھر ہے ابرہہ نے چاہا تھا کہ اس گھر کے اوپر قبضہ جمائے، اللہ تعالیٰ نے ابابیلوں کو مسلط کردیا، انہوں نے کنکریاں مار مار کر اس کے پورے لشکر کو کھائے ہوئے بھس کی طرح بنادیا، بالکل اسی طرح انسان کا دل اللہ تعالیٰ کا گھر ہے، اگر شیطان اس کی طرف قدم بڑھانا چاہے تو آپ لا الہ الا اللہ کی ضربوں سے اور اللہ اللہ کے الفاظ سے اس کے اوپر پتھروں کی بوچھاڑ کیجئے، پھر دیکھئے کہ اللہ آپ کو شیطان سے محفوظ فرمالیں گے اور قرآن پاک میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

إِنَّ الَّذِينَ اتَّقَوْا إِذَا مَسَّهُمْ طَائِفٌ مِّنَ الشَّيْطَانِ تَذَكَّرُوا فَإِذَا هُم مُّبْصِرُونَ۔

(سورہ الاعراف، آیت:201)

ترجمہ: بلاشبہ جنہوں نے تقویٰ اختیار کیا جب شیطان کی طرف سے کوئی خیال بھی ان کو چھوتا ہے تو وہ اللہ کا ذکر کر لیتے ہیں تو ان کی آنکھیں کھل جاتی ہیں۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

(حضرت مولانا) **محمد علاء الدین صاحب قاسمی مدظلہ العالی**

**خلیفہ ومجاز بیعت**

حبیب الامت حضرت مولانا ڈاکٹر حکیم ادریس حبان رحیمی رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ ومجاز: حضرت حاذق الامت مولانا ذکی الدین صاحب پرنامبٹیؒ

خلیفہ ومجاز: مسیح الامت حضرت مولانا مسیح اللہ خاں صاحب جلالا آبادیؒ

خلیفہ ومجاز: حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

## شجرہ : سلسلۂ چشتیہ منظومہ: حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی

سلاسل اربعہ کے مشائخ کا مشاہدہ اور تجربہ ہے کہ مشائخ کا شجرہ انفرادی اور اجتماعی طور پر پڑھنے سے مصائب دور، مسائل حل اور مقاصد پورے ہوتے ہیں، اسلئے باجازت شیخ اس کا اہتمام کرنا چاہیئے۔

حمد ہے سب تیری ذات کبریا کیواسطے
اوردر ود و نعت ختم الانبیا ءکیو ا سطے
اور سب اصحاب وآل مجتبی کے واسطے
رحم کر مجھ پر الٰہی اولیاء کے واسطے
بالخصوص ان اولیائے باصفاکے واسطے
مولوی اشرف علی شمس الھدی کے واسطے
حاجی امداداللہ ذوالعطاکے واسطے
حاجی عبدالرحیم اہل غزاکے واسطے

شیخ عبدالباری شہ بے ریا کے واسطے
شاہ عبدالہادی پیر ہدے کے واسطے
شاہ عضدالدین عزیز دوسرا کے واسطے
شہ محمد اور محمدی اتقیا کے واسطے
شہ محب اللہ شیخ باصفا کے واسطے
بوسعید اسد اہل ورا کے واسطے
نشہ نظام الدین بلخی مقتدا کے واسطے
شہ جلال الدین جلیل اصفیا کیواسطے
عبد قدوس شہ صدق وصفا کیواسطے
اے خدا شیخ محمد راہنما کے واسطے
شیخ احمد عارفِ صاحب عطاء کیواسطے
احمد عبدالحق شہ ملکِ بقا کیواسطے
شہ جلال الدین کبیراولیاء کے واسطے
شیخ شمس الدین ترک باضیا کیواسطے
شیخ علاالدین صابر بارضا کیواسطے
شہ فریدالدین شکرگنج بقا کے واسطے
خواجہ قطب الدین مقتول دلا کیواسطے
شہ معین الدین حبیب کبریا ء کے واسطے
خواجہ عثمان با شرم وحیا کے واسطے
خواجۂ مودود چشتی پارسا کے واسطے
شاہ بویوسف شہ شاہ وگدا کیواسطے
بومحمد محترم شاہِ وِلا کے واسطے

احمد ابدال چشتی باسخا کے وا سطے
شیخ ابو اسحاق شامی خوش اداکیواسطے
خواجہ ممشاد علوی بوالعلا کیواسطے
بوہبیرہ شاہ بصری پیشوا کیواسطے
شیخ حذیفہ مرعشی شاہِ صفا کیواسطے
شیخ ابراہیم ادہم بادشاہ کیواسطے
شیخ حسن بصری امام اولیاء کیواسطے
ہادی عالم علی شیر خدا کیواسطے
سرورعالم محمد مصطفے کے واسطے
یاالٰہی اپنی ذاتِ کبریا کے واسطے
یاحق اپنے عاشقان باوفا کیو اسطے
یارب اپنے رحم واحسان وعطا کیواسطے
کررہائی کا سبب اس مبتلا کیو اسطے
کون ہے تیرے سوا مجھ بے نوا کیواسطے
ہے عبادت کا سہارا عابدوں کیو اسطے
ہے عصائے آہ مجھ بے دست وپا کیواسطے
بخش وہ نعمت جو کام آوے سدا کیواسطے
اپنے لطف ورحمت بے انتہا کیواسطے

☆☆☆☆

# معمولات

## صبح و شام

معمولات اور ان کی تعداد کم ہوں یا زیادہ مشائخ اپنے مریدین ومتوسلین کو ان کے حسب احوال ارشاد فرماتے ہیں۔ راقم السطور مندرجہ ذیل طریقے پر سالکین طریقت وعاشقان حق کی رہنمائی کا ادنیٰ فریضہ انجام دیتا ہے۔

### ﴿طبقۂ اولیٰ﴾

حضرت مولانا شاہ وصی اللہ الٰہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: حضرت حکیم الامتؒ کے بعض ذاتی معمولات یہ تھے۔ تہجد کے بعد آپ اس طرح معمولات کو شروع فرماتے:

أَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِي عَنْ غَيْرِكَ وَنَوِّرْ قَلْبِي بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ ____ 3، بار

أَسْتَغْفِرُ اللهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّأَتُوْبُ إِلَيْهِ ____ 100 بار

درود شریف۔ ____ 100 بار

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ۔ ____ 200 بار

إِلَّا اللهُ۔ ____ 400, بار

أَللهُ اللهُ۔ ____ 600, بار

أَللهُ۔ ____ 100 بار

تلاوت کلام پاک کم از کم ایک پارہ مع سورۂ یٰسین شریف۔

مناجات مقبول حضرت حکیم الامتؒ۔ ایک منزل

## شام کے معمولات

استغفار۔ ________________ 100، بار

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ۔ ________________ 100، بار

درود شریف۔ ________________ 100، بار

سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس، تین تین مرتبہ۔

## طبقۂ ثانیہ صبح کے معمولات

أَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِي عَنْ غَيْرِكَ وَنَوِّرْ قَلْبِي بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ ______ 3، بار

اَسْتَغْفِرُ اللهَ رَبِّي مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْه ______ 100، بار

درود شریف۔ ________________ 100، بار

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ۔ ________________ 100، بار

اَللّٰہُ اللہ۔ ________________ 100، بار

اللہ۔ ________________ 100، بار

کم از کم سورۂ یسین شریف کی تلاوت، زیادہ سے زیادہ تلاوت کی کوئی حد نہیں۔

مناجات مقبول حکیم الامتؒ ہر روز۔ ________________ ایک منزل

سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس، تین تین مرتبہ۔

## شام کے معمولات

استغفار۔ ________________ 100، بار

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہ۔ ________________ 100، بار

درود شریف۔ ________________ 100، بار

سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس، تین تین مرتبہ۔

## طبقۂ اولیٰ کیلئے حسب طاقت صبح میں

سورۂ اخلاص۔ ________________ 100،بار

تیسرا کلمہ، سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَر۔ ____ 100،بار

## طبقۂ اخیر کیلئے

## صبح کے معمولات

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ۔ ________________ 33،بار

أَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّأَتُوْبُ اِلَیْہِ۔ ________ 33،بار

أَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَآلِہٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔ ____ 33،بار

قرآن شریف کی تلاوت کم از کم دس آیتیں۔ زیادہ کی کوئی حد نہیں۔

## شام کے معمولات

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ۔ ________________ 33،بار

استغفار۔ ________________ 33،بار

درود شریف۔ ________________ 33،بار

سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس، تین تین مرتبہ۔

عشاء کی نماز کے بعد وتر سے قبل دو یا چار رکعت تہجد ہر طبقہ کیلئے۔

☆☆☆☆☆☆☆

# {مؤلف کا تعارف}

**نام** : محمد علاء الدین قاسمی ابن الحاج حافظ حبیب اللہ صاحب۔

**ولادت و پیدائش** : مقام و پوسٹ: جھگڑوا، تھانہ جمال پور، وایا گھنشیام پور، ضلع
دربھنگہ بہار (انڈیا)

**ابتدائی تعلیم** :

ناظرہ، وحفظ، وقرأت قرآن شریف: مدرسہ عربیہ حسینیہ چلہ امروہہ ضلع مرادآباد یوپی۔

**عربی اول** : جامعہ قاسمیہ شاہی مرادآباد (یوپی)

**عربی دوم، سوم** : مدرسہ جامعہ اسلامیہ جامع مسجد امروہہ (یوپی)

**اعلیٰ تعلیم** : عربی چہارم تا دورۂ حدیث دارالعلوم دیوبند (یوپی)

**فراغت** : سنہ ۱۹۹۱ء

# بعد فراغت مصروفیات

**درس وتدریس** : درجہ سوم تا ہفتم: مدرسہ حسینیہ شریوردھن کوکن مہاراشٹر۔

**حرمین شریفین کی زیارت اور عملی سرگرمیاں:**

فریضۂ امامت اور جدہ اردو نیوز کے لئے کالم نگاری۔

**موجودہ مصروفیات** :

خانقاہ اشرفیہ پالی کی ذمہ داری اور تصنیف وتالیف کے مشاغل۔

# مؤلف کی مشہور کتابیں

۱۔ رمضان المبارک سے محرم الحرام تک۔

۲۔ اپنے عقائد کا جائزہ لیجئے۔

۳۔ نکاح اور طلاق۔

۴۔ حج گائیڈ۔

۵۔ چالیس حدیثیں۔

۶۔ جادو ٹونا، اور کہانت کا حکم۔

۷۔ دس عظیم صحابہ کرامؓ کے ایمان افروز واقعات۔

۸۔ وعظ وادب کا خزانہ۔

۹۔ عظمت قرآن۔

۱۰۔ مسائل حاضرہ۔

۱۱۔ قربانی کے ضروری مسائل۔

۱۲۔ اصلاح کا تیر بہدف نسخہ۔

۱۳۔ چراغ اصلاح۔

۱۴۔ تکبر ایک وبال ہے۔

۱۵۔ تنقید ایک بُری عادت ہے۔

۱۶۔ جنت کے حسین محلات اور لذیذ و نفیس نعمتیں۔

۱۷۔ تراویح کا پیسہ لینا جائز نہیں۔

۱۸۔ رمضان المبارک کو نفع بخش اور مقبول بنانے کے صحیح طریقے۔

۱۹۔قیامت کی آخری علامتیں۔

۲۰ تصوف کی اہمیت وضرورت۔

۲۱۔غیبت ایک گندہ عمل ہے۔

۲۲ ۔اصلاح کے اہم نسخے۔

۲۴۔اخلاص اوراخلاق۔

۲۵۔اصلاحی واقعات جلد،اوّل۔

۲۶۔اصلاحی واقعات جلددوم۔

۲۷۔اصلاحی واقعات جلدسوم۔

۲۸۔دعاءکاصحیح طریقہ۔

۲۹۔اصلاح کامبارک سفر۔ ۹۰

۳۰۔قربانی کی شرعی حیثیت۔

۳۱۔پنج وقتہ نمازاوران کےضروری مسائل۔

۳۲۔محرم الحرام تاریخ وشریعت کےآئینے میں۔

۳۳۔عہدہ ومنصب کاحریص،رسوائی اوروبال کاطالب ہے۔

۳۴۔روح اورنفس کےاوصاف احوال اورانجام۔

۳۵۔اتحادواتفاق کےبغیرآپ کی جماعت کافیل ہوناطےہے۔

۳۶۔علماءکرام اصلاح کی روحانی چھاؤں میں۔

۳۷۔مزارات اولیاءکرامؒ اوران کےفیوض وبرکات برحق ہیں۔

۳۸۔اصلاحی واقعات جلدچہارم۔

۳۹۔رجب المرجب اورشعبان المعظم پرایک تحقیقی مطالعہ۔

۴۰۔عورت کا حجاب خدا کا حکم ہے۔

۴۱۔بچے اور بچیوں کا تعلیمی وتربیتی نصاب۔

۴۲۔رمضان المبارک کیسے گذاریں۔

۴۳۔اسلام میں حقوق ومعاملات کی نزاکت واہمیت۔

۴۴۔عذاب قبراوراوال برزخ ودوزخ۔

۴۵۔اصلاح کے قیمتی موتی۔

۴۶۔اصلاح وتزکیہ کے پراثر ارشادات۔

۴۷۔گناہوں سے نجات جلد سے جلد پالیجئے۔

★★★★★★★★

## بیعت سے آدمی پاک صاف ہوجاتا ہے

حضرت خواجہ صاحبؒ فرماتے ہیں میرا بیعت ہونے کو بہت جی چاہتا تھا، مگر ہمت نہیں ہوتی تھی کیونکہ مجھے یہ فکر دامن گیر تھی کہ اگر بیعت ہونے کے بعد بھی گناہ ہوتے رہے تو بیعت ہونے سے کیا فائدہ؟ اس لئے پہلے حضرت میرے ناپاک ہاتھوں کو اس قابل کردیں کہ حضور کے پاک ہاتھوں میں دے سکوں، احقر کی عرض مذکور پر تمثیلاً فرمایا کہ: ایک دریا تھا اس کے پاس ایک ناپاک اور میلا کچیلا آدمی آیا اس دریا نے کہا کہ آ تو میرے پاس آجا۔ اس نے کہا کہ میری بھلا کیا مجال ہے میں تیرے پاس آسکوں تو بالکل صاف وشفاف، میں بالکل نجس، پلید، ناپاک، دریا نے جواب دیا تو تو اس حالت میں میرے پاس آنے نہیں پاتا اور بغیر میرے پاس آئے اور میرے اندر نہائے پاک ہو نہیں سکتا، تو بس ہمیشہ کیلئے دوری ہی رہی، ارے بھائی پاک ہونے کی تدبیر بھی تو یہی ہے کہ بس آنکھیں بند کرکے بلا پس وپیش میرے اندر کود پڑ بس، پھر فوراً ہی میرے اندر سے ایک ایسی موج اٹھے گی جو تیرے سر پر ہوکر گذر جائے گی اور آن کی آن میں تیری ساری نجاستوں کو دھوکر تجھے سر سے پاؤں تک بالکل صاف کردے گی۔ (اشرف السوانح، ج/2، صفحہ/51)

**نوٹ:**

اس مضمون کو طباعت کے وقت بیک فرنٹ پر ڈالیں